بیس ہزار جدید عربی الفاظ و اصطلاحات
کی عربی اردو ڈکشنری جس میں دفاتر عدالتوں کارخانوں
اور بازاروں میں مستعمل جدید عربی اصطلاحات کا نہایت
آسان تطبیقی و اصطلاحی ترجمہ جو جدید عربی عبارات
کو حل کرنے میں بے حد مفید ہے

الجدید

# القاموس الاصطلاحی

(عربی - اردو)



تالیف
وحید الزماں کیرانوی
استاذ دار العلوم دیو بند

دار الاشاعت
اردو بازار، کراچی ۱۔ فون ۲۶۳۱۸۶۱

عربی اردو

# القاموس الاصطلاحی

# الجدید



بیس ہزار جدید عربی الفاظ و اصطلاحات کی عربی اردو ڈکشنری جس میں دفاتر عدالتوں. کارخانوں اور بازاروں میں مستعمل جدید عربی اصطلاحات کا نہایت آسان تطبیقی و اصطلاحی ترجمہ۔ جو جدید عربی عبارات کو حل کرنے میں بے حد مفید ہے


تالیف

وحید الزماں کیرانوی

استاذ دار العلوم دیوبند



دار الاشاعت

اردو بازار ایم اے جناح روڈ کراچی ۱

طبع اوّل دارالاشاعت

طباعت: پرنٹنگ ، کراچی۔

ناشر:۔ دارالاشاعت کراچی ۱



ملنے کے پتے:

دارالاشاعت اردو بازار۔ کراچی ۱

مکتبہ دارالعلوم۔ کورنگی۔ کراچی ۱۴

ادارۃ المعارف کورنگی۔ کراچی ۱۴

ادارہ اسلامیات ۱۹۰ انارکلی۔ لاہور ۲

دارالاشاعت متصل اردو بازار کراچی ۱

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد للہ رب العالمین و الصلوۃ و السلام علی رسولہ سیدنا محمد و آلہ و صحبہ اجمعین

احقر کی دو ڈکشنریاں القاموس الجدید اردو عربی اور القاموس الجدید عربی اردو زبان عربی سے دلچسپی رکھنے والے حلقوں میں ایک حقیر علمی کاوش ہونے کے باوجود قبول و استحسان کی نظر سے دیکھی گئیں جس سے اس میدان میں مزید خدمت کا حوصلہ ملا اور ارادہ ہوا کہ دونوں ڈکشنریوں میں اضافہ کیا جائے لیکن حالات کی نامساعدت اور گوناگوں مصروفیات کے باعث اضافہ کا کام پایۂ تکمیل کو نہ پہنچ سکا۔ لیکن اس دوران الفاظ و اصطلاحات کا ایک بڑا ذخیرہ جمع ہوگیا اور ایک نیا خیال یہ پیدا ہوا کہ جدید لٹریچر کو سمجھنے کے لئے ایک ایسی ڈکشنری تیار کی جائے جس میں زیادہ تر نئی اصطلاحات ہوں اور ان کی ترتیب ابتدائی حروف کے لحاظ سے ہو تاکہ ہر معیار کے طلبہ اس سے استفادہ کرسکیں چنانچہ "القاموس الاصطلاحی" کے نام سے پیشِ نظر کتاب بفضلہ تعالیٰ تیار ہوگئی جس میں تقریباً بیس ہزار الفاظ و اصطلاحات کا اردو میں ایسا تطبیقی اور اصطلاحی ترجمہ کیا گیا ہے جس سے بوقتِ مطالعہ جدید عبارات کو حل کرنے میں آسانی ہو۔ ترجمہ میں بعض اوقات ظاہرِ لفظ کی رعایت نہ کرتے ہوئے ایسا ترجمہ کیا گیا ہے جو موقع اور محل کے لحاظ سے صحیح طور پر منطبق ہوجائے نیز بہت سے الفاظ کے ایسے متعدد ترجمے کئے گئے ہیں کہ ان میں سے کسی نہ کسی ترجمہ کا انطباق انشاء اللہ ضرور ہوجائے گا۔ اس پیش کش کے ساتھ ایک دوسرا اہم کام

القاموس الجدید اردو عربی میں اضافہ کا بھی اللہ کے فضل وکرم سے مکمل ہوگیا ہے
عربی اردو القاموس کی ترتیب جدید مع اضافات کا کام جاری ہے خدا تعالیٰ اس
حقیر خدمت کو طالبانِ لغت کے لئے نفع کا ذریعہ بنائیں۔

ترجمہ شدہ ذخیرۂ الفاظ کی ترتیب میں میرے عزیز شاگرد مولوی محمد حفظ الرحمٰن
(بیگوسرائے) فاضلِ دار العلوم دیوبند نے دلچسپی اور محنت کے ساتھ قابلِ قدر تعاون
کیا ہے اور اخیر میں کتابت کے بعد دوسرے عزیز مولوی عبدالستار سلام صاحب فاضل
دار العلوم دیوبند نے بھی تصحیح ومراجعت میں قابلِ ذکر محنت کی ہے اللہ تعالیٰ
ان دونوں کو اجرِ جزیل عطا فرمائے اور علمی ترقیات سے نوازے۔

اخیر میں ناظرین کرام سے درخواست ہے کہ اپنی دعاؤں اور علمی مشوروں
سے نوازکر عند اللہ ماجور ہوں



وحید الزّماں کیرانوی
خادمِ تدریس دار العلوم دیوبند
ومعتمد دار المؤلفین دیوبند
جمادی الاُولیٰ ۱۴۰۷ھ، جنوری ۱۹۸۷ء

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# آ

آ : حرفِ ندا (بعید کے لئے)

آبُ : ماہِ اگست

آبٍ : منکر۔ متنفر ج آبُونَ

آتٍ : آئندہ۔ اگلا۔ آنے والا

## آ۔ ث

آثَارٌ و : أَثَرٌ : نشان۔ علامت۔ پرانی یادگار تاریخی عمارت

اَلْآثَارُ الْأَدَبِيَّةُ : لٹریچر

آثَارٌ بَعِيدَةُ الْمَدَى : دور رس اثرات

آثَارٌ طَوِيلَةُ الْمَدَى : دور رس نتائج

آثَارٌ مَلْمُوسَةٌ : نمایاں اثرات۔ زندہ نقوش

## آ۔ ج

آجُرَّةٌ ج : آجُرٌّ : پختہ اینٹ۔ ٹائل

آجِلٌ : آخرت۔ مؤخر

آجِلاً أَمْ عَاجِلاً : جلد یا بدیر۔ نقد یا ادھار

## آ۔ ح

آحَادٌ و : أَحَدٌ : اکیلا۔ یکتا۔ ایک۔ پہلا اکائی۔ کوئی

## آ۔ خ

آخَرُ : دوسرا۔ غیر۔ اور کوئی ج : آخَرُونَ

آخِرٌ : آخری۔ انتہائی۔ آخری حصہ۔ پچھلا حصہ۔ اخیر۔ لاسٹ۔

آخِرُ خَبَرٍ : چھپتے چھپتے

آخِرُ الْأَنْبَاءِ : چھپتے چھپتے۔ اسٹاپ پریس

آخِرُ مَوْعِدٍ لِتَقْدِيمِ الْعَطَاءَاتِ : ٹینڈر داخل کرنے کا آخری وقت

آخِرُ الطَّرِيقِ : راستہ کا آخری حصہ

آخِرُ التَّطَوُّرَاتِ : آخری تبدیلیاں

اَلْآخَرُ، هُوَ الْآخَرُ : اس نے بھی۔ وہ بھی

## آ۔ د

آدَابٌ و : أَدَبٌ : تمیز۔ تہذیب۔ سلیقہ طریقہ۔ شائستگی۔ قاعدہ۔ حسن عمل اخلاق (۲) لٹریچر

اَلْآدَابُ : لٹریچر

آدِبٌ : میزبان۔ ضیافت کرنے والا

آذَارُ : ماہِ مارچ

آذَانٌ وَ اُذُنٌ :۔ کان ۔ ہینڈل ۔ وہ حلقہ جس سے برتن اٹھایا جائے

آذِنٌ :۔ سگنل ۔ ریلوے سگنل (۲) دربان (۳) بڑے کانوں والا

آ ۔ ر

آرَاءٌ وَ رَأيٌ :۔ نظریہ ۔ خیال ۔ تجویز ۔ رائے مشورہ ۔ نصیحت

آ ۔ س

آسِفٌ :۔ رنجیدہ ۔ غمگین ۔ پشیمان، سوری

آسَوِیٌّ :۔ ایشیائی

آسٍ :۔ طبیب ۔ ڈاکٹر ۔ معالج ج اُسَاۃٌ

آسِیَا :۔ ایشیا

آسِیَوِیٌّ :۔ ایشیائی

آسِیَۃٌ :۔ ستون ۔ مضبوط عمارت (فرعون کی بیوی کا نام) ج اَوَاسٍ

آ ۔ ص

آصِرَۃٌ :۔ تعلق ۔ رشتہ ج اَوَاصِرُ

آ ۔ ف

آفَاقٌ وَ اُفُقٌ :۔ گوشہ ۔ دائرہ ۔ کنارہ میدان ۔ وسعت

آفَاقِیٌّ :۔ جہاندیدہ ۔ سیاح

آفَنْدِی :۔ مسٹر ۔ صاحب

آ ۔ ل

آلَاتٌ وَ آلَۃٌ :۔ مشینری ۔ مشین ۔ کلیں

آلَاتٌ ثَقِیلَۃٌ :۔ بھاری مشینیں

آلَامٌ مُبَرِّحَۃٌ :۔ سخت مصائب

آلَۃٌ :۔ مشین ۔ اوزار ۔ ذریعۂ عمل ۔ آرگن ج آلَاتٌ

آلَۃُ الاِقْتِزَاعِ :۔ ووٹنگ مشین

آلَۃُ البَرْشَمَۃِ :۔ کیل لگانے کی مشین

آلَۃُ تَرْقِیمٍ :۔ نمبرنگ مشین ۔ اسٹامپنگ مشین

آلَۃُ تَرْخِیمٍ :۔ سوراخ کرنے کی مشین

آلَۃُ تَسْجِیلِ الصَّوْتِ :۔ ریکارڈر ۔ آواز محفوظ کرنے کی مشین

آلَۃُ تَسْجِیلِ النُّقُودِ :۔ کیش رجسٹر

آلَۃُ التَّصْوِیرِ :۔ کیمرہ ۔ آلۂ تصویر کشی

آلَۃُ التَّصْوِیرِ الشَّمْسِیِّ :۔ کیمرہ

آلَۃُ تَطْبِیقِ الوَرَقِ :۔ فولڈنگ مشین

آلَۃُ التِّلِیفُونِ :۔ ٹیلیفون سیٹ

آلَۃُ تَنْضِیدِ الأَحْرُفِ الطِّبَاعِیَّۃِ :۔ کمپوزنگ مشین

آلَۃٌ جَهَنَّمِیَّۃٌ :۔ مہلک مشین یا ہتھیار

آلَۃٌ حَاسِبَۃٌ :۔ حسابی مشین ۔ شمار کرنے کی مشین ۔ کلکولیٹر ۔ کمپیوٹر ۔

آلَۃٌ حَرْبِیَّۃٌ :۔ جنگی ہتھیار

آلَةُ حِلَاجَةٍ :۔ روئی دھننے کی مشین
آلَةُ خَتْمِ الطَّوَابِعِ :۔ اسٹامپ کینسلنگ مشین ٹکٹوں پر مہر لگانے کی مشین
آلَةُ الخِيَاطَةِ :۔ سلائی مشین ۔ سینے کی مشین
آلَةُ دَرْسِ الغَلَّةِ :۔ غلہ گاہنے کی مشین
آلَةٌ رَافِعَةٌ :۔ کرین ۔ جیک ۔ گاڑی کے پہیوں کو اوپر اٹھانے کا آلہ
آلَةٌ رَافِعَةٌ لِلمِيَاهِ :۔ پمپنگ انجن ۔ پانی نکالنے کی مشین
آلَةُ طِبَاعَةٍ :۔ روٹری مشین ۔ ڈپلی کیٹر ۔ ڈپلی کیٹ کاپیاں بنانے کی مشین
آلَةٌ طَابِعَةٌ :۔ پرنٹنگ پریس
آلَةُ العَدِّ :۔ ٹیلنگ مشین ۔ کاؤنٹر ۔ شمار کرنے کی مشین
آلَةٌ قَاطِعَةٌ :۔ کٹر
آلَةٌ كَاتِبَةٌ :۔ ٹائپ رائٹنگ مشین، ٹائپ رائٹر
آلَةٌ كَاتِبَةٌ كَهْرَبَائِيَّةٌ :۔ الیکٹرک ٹائپ رائٹر
آلَةٌ لِلحَزْمِ :۔ بنڈل بنانے کی مشین
آلَةٌ لِلفَرْزِ :۔ سارٹنگ مشین
آلَةٌ لِكِتَابَةِ الفَوَاتِيرِ :۔ بیجک بنانے کی مشین
آلَةٌ مُحَرِّكَةٌ :۔ انجن
آلَةٌ مُعَدَّةٌ لِلفَوَاتِيرِ :۔ بل بنانے کی مشین

آلَةٌ مَعْنُونَةٌ :۔ ایڈریسنگ مشین
آلَةٌ نَاسِخَةٌ :۔ کاپی (نقل) بنانے کی مشین، کاپنگ مشین
آلِيٌّ :۔ خودکار ، روٹین ۔ مشین سے چلنے والا مشین کا بنا ہوا ۔ میکانیکی
آلِيٌّ ذَاتِيُّ الحَرَكَةِ :۔ آٹومیٹک
آلِيًّا :۔ خودبخود
الآلِيَّةُ :۔ خودکار آلات سے کام لینا

## آ ۔ م

آمَالٌ و : أَمَلٌ :۔ امید ۔ توقع
آمِرٌ :۔ حکمراں ۔ صاحب اختیار ۔ کمانڈر
آمَرَه مُؤَامَرَةً :۔ مشورہ کرنا
آمِلٌ :۔ امیدوار ۔ توقع کنندہ ، آرزومند
آمِنٌ :۔ پرامن ۔ محفوظ ۔ مطمئن ۔ بے خوف ۔ نڈر
آمِيْنَ :۔ قبول کر (اسم فعل)

## آ ۔ ن

الآنَ :۔ ابھی اس وقت ۔ اب
الآنَ أيضاً :۔ اب بھی (مَعَ ذلك)
آنَذَاكَ :۔ اسی وقت
آنِسَةٌ :۔ مس ۔ نوجوان ۔ ج آنِسَات
آنِيَةٌ :۔ و : إِنَاء برتن
آنِيَةٌ خَزَفِيَّةٌ :۔ مٹی کے برتن
آنِيَةٌ زُجَاجِيَّةٌ :۔ شیشے کے برتن

آ - و

آوِنَة :- اوقات. حالات و: آن

آوِنَۃ مُرَوِّحَة :- پرسکون حالات۔ اطمینان بخش احوال

آوِنَة مُرَوِّعَة :- خوفناک حالات۔ بھیانک اوقات

آہ ج: آہات :- آہ

آهِل :- آبادی

آهِل بالسكان :- آباد

آ - ی

آيَة :- نشان۔ عبرت۔ پند و نصیحت قرآن کریم کا ایک محدود حصہ

آيَة فی البَراعَة :- مہارت کا نمونہ۔ انتہائی کمال

ا - ب

إباحِیّ :- انتہا پسند اشتراکی (کمیونسٹ)

إباحِيَّة :- اشتراکیت

إباحِيّة بالشوازم :- کمیونزم کی وہ قسم جس کے اصول انتہاپسندی پر مبنی ہوں

إبادَة :- بیخ کنی۔ قتل عام، بربادی، صفایا کرنا

إبادة الجِنس :- نسل کشی

الأباطِيل :- بے بنیاد باتیں

إبالَة :- سیاست۔ پالیسی۔ حکمت عملی۔ گانٹھ

إبالة :- گانٹھ، بنڈل۔ لکڑی اور گھاس وغیرہ کی بڑی گٹھڑی

أبّار :- سوئی ساز۔ سوئی فروش

أبالون :- غبارہ

إبّان :- وقت۔ موسم

ابانَ كذا :- فلاں وقت

إباء و إباءة :- خودداری، بڑائی

إباءُ الضَّيم :- ظلم بیزاری

إبتدائی :- پرائمری۔ ابتدائی

الإبتِزاز التهديدی :- بلیک میل

ابتِزاز المالِ بتهديد :- بلیک میل کرنا

ابتِعاث :- نمائندہ بنا کر بھیجنا

ابتِكار :- جدت

ابتِياع :- شاپنگ

أبجَدی :- حروف تہجی والا۔ حروف تہجی کے متعلق۔ ابجدی

أبحاث و: بَحث :- علمی تحقیق۔ تحقیقی مقالہ ریسرچ۔ تحقیقی مضامین

أبحاث نَوَوِيَّة :- ایٹمی تحقیقات

إبحار :- جہازکی روانگی

أبخِرَة و: بُخور: دھونی و: بُخار بھاپ۔ اسٹیم۔ گیس

أبَدًا :- ہمیشہ۔ زمانہ ماضی میں فعل کی نفی کے لئے

نہیں. کبھی نہیں. بالکل نہیں

اِبْداع :۔ ایجاد۔ اختراع

الاِبْداع فی شیئٍ :۔ جدت پیدا کرنا

اِبداعِیّ :۔ جدت پسند

اِبدال :۔ تبادلہ کرنا

اِبْداءُ المُلاحَظات :۔ تأثرات ظاہر کرنا

اِبْراد :۔ ڈاک بھیجنا۔ ڈاک سے بھیجنا۔ ٹھنڈا کرنا حوصلہ پست کرنا

اِبْراز :۔ ظاہر کرنا۔ نمایاں کرنا۔ پیش کش

اِبرازُ وَجاهَةِ الفِکرۃ :۔ خیال کی اہمیت واضح کرنا

ابراز الحقیقۃ :۔ اظہارِ حقیقت

اِبراق اَساریر الوَجْه :۔ چہرہ چمک اٹھنا

اِبراق إلی :۔ تار دینا۔ ٹیلی گرام کرنا

ابراق السماء :۔ آسمان میں بجلی چمکنا

إبرام :۔ پختہ کرنا۔ مضبوط کرنا۔ استحکام و مضبوطی

إبرامُ إتفاق :۔ معاہدہ کرنا

إبرامُ صَفْقَة :۔ سودا کرنا

إبرام العَقْد :۔ معاہدہ کرنا

إبْراء :۔ سبکدوش کرنا۔ بے قصور ٹھہرانا۔ بیمار کو شفا دینا۔ سبکدوشی۔ ڈسچارج کرنا

إبْرَة :۔ سوئی۔ ڈنک۔ چغلخوری (۲) انجکشن ج إبار

إبرةُ الحِیاکَة :۔ بننے کی سوئی

إبرةُ القَدح فی سِلاحٍ نارِیّ :۔ فائرنگ پن

إبرةُ المَلّاحِینَ (حُقّ) قطب نما۔ سمت نما

اَبَره ﷺ اَبْراً :۔ ڈنک مارنا۔ بچھو کا کاٹنا غیبت کرنا تہمت لگانا (۳) انجکشن لگانا (۴) ہلاک کرنا

اِبْرَیْسَم :۔ ریشم۔ سلک

إبرِیقُ الشای :۔ چائے دان۔ کیتلی۔ ٹی پاٹ

إبرِیقُ القهوۃ :۔ کافی پوٹ

إبرِیق وَطَشْت :۔ لوٹا۔ سلفچی

إبریقٌ اُسْطُوانِیّ الشکل :۔ جگ

اِبرِیْل :۔ شَهْرنیسان :۔ ماہ اپریل (اپریل کا معرب)

إبْطال :۔ فسخ کرنا۔ منسوخ کرنا۔ کینسل کرنا۔ منسوخی

إبْطالُ تَداوُلِ العُمْلَة :۔ سکہ بند کرنا

اِبطالُ صَحِیفَة :۔ اخبار بند کرنا

اِبْطالُ عَقدٍ :۔ معاہدہ منسوخ کرنا

اَبْطالٌ و : بَطَلٌ :۔ بہادر۔ ہیرو۔ شہسوار

إبْعاد :۔ بر طرف کرنا۔ جلا وطن کرنا۔ باہر نکالنا دور کرنا۔ معزول کرنا۔ زائل کرنا۔ پارٹی وغیرہ سے نکالنا

أبْعادُ شیئ :۔ فاصلے۔ وسعتیں۔ گہرائیاں۔ پہلو حدود۔ اثرات

اِبْعَادُ الشیٔ عَنِ الفِکرِ :۔ ذہن سے نکالنا
اَبعادَ تضِیةِ :۔ مسئلہ کا نشیب و فراز ۔ مسئلہ کے پہلو
اَلْاِبْعادُ عن السُّلْطَةِ :۔ اقتدار سے ہٹانا
اَبْعادِیَة :۔ زمین ۔ کھیت ۔ فارم
اَبْعَاض :۔ حصے ۔ ٹکڑے و : بَعْض
اِبقاء عَلَی الْحَیاۃ :۔ جان محفوظ رکھنا
الاِبْقاءعَلَی القواعِدِ الحَرْبِیَة :۔ جنگی اڈے محفوظ رکھنا
اِبقاءُ الوَضعِ القَائِمِ عَلیَ مَاھُوَ عَلَیْہ :۔ صورت حال کو جوں کا توں باقی رکھنا
اِبْلاءُ بالشیٔ :۔ آزمانا ۔ پرانا کرنا
اِبْلاغ :۔ اناؤنسمنٹ ۔ نوٹس
اِبلاغ ب :۔ خبر بھجوانا ۔ اطلاع دینا ۔ بتلانا
اِبلاغ اَحَدٍ بالاِنذار :۔ الٹی میٹم دینا
ابنُ بَطْنِہِ :۔ پیٹ کا بندہ
ابنٌ شَرعِیٌ : حلال لڑکا ج ابناء
اِبنٌ غیرُ شرعِیٌ :۔ ولد الزنا، حرام زادہ حرامی، حرام کا لڑکا
اَبَّنَ المیِّتَ تأبِیناً :۔ نوحہ کرنا ۔ ماتم کرنا
اَبنِیَة و : بِنَاء :۔ عمارت ۔ بلڈنگ
ابْوَاب و : باب :۔ دروازہ ۔ گیٹ

اَبْواق و : بُوق :۔ بگل ۔ ہارن
اَبْوابٌ ثابِتَةٌ فِی الْمُجَلَّة :۔ رسالہ کے مستقل عنوانات
اُبَّھَة :۔ شان و شوکت ۔ کروفر
اَبِیٌ :۔ خوددار ۔ ناک والا

ا ۔ ت

اِتاحَة :۔ مہیا کرنا ۔ مقدر کرنا
اِتاحَةُ الْفُرْصَة :۔ موقع دینا
اِتاوَة :۔ مالگذاری ٹیکس ۔ تاوان معاوضہ ملکیت (۲) رائلٹی، حق تالیف (۳) رشوت
اِتِّباعُ خُطَّة :۔ پلان پر چلنا
اِتباعُ سیاسةِ الْحَزْم :۔ محتاط پالیسی پر چلنا
اِتباعُ الطُّرقِ الْحَدِیثَة :۔ نئے طریقے اختیار کرنا
اِتِّجارُ غیرُ شرعِی :۔ ناجائز خرید و فروخت
الاِتِّجار بالقطّاعِی :۔ خوردہ فروشی
اِتِّجاہ :۔ رخ ۔ رجحان ج اتجاھات
الاِتجاہُ الاِقتصادِی :۔ اقتصادی رجحان
اِتجاہُ صُعُودِی :۔ اضافہ کا رجحان
اِتجاہُ مُعاکِس :۔ مخالف رخ ۔ مخالفانہ رجحان
اِتجاہُ نَحْوَ الصَّعُود :۔ اضافہ کا رجحان
اِتجاہُ نُزُول :۔ کمی کا رجحان
اِتجاہُ ھُبُوطِی :۔ کمی کا رجحان

اِتِّجَاهَاتُ اِقْطَاعِية :- جاگیردارانہ رجحانات

اِتِّجَاهَاتُ ذَاتُ طَابَعٍ شُيُوْعِي :- کمیونسٹ طرز کے رجحانات

اِتِّجَاهَاتٌ مُحَافِظَة :- روایت پسند رجحانات

اِتِّحَاد :- اتفاق، یکجہتی، ہم آہنگی، وفاقی انجمن یا جماعت، وِفاق، کنفیڈریشن، ایسوسی ایشن، یونین

اِتِّحَادُ الآرَاءِ :- ہم خیالی

اِتِّحَادُ الْبَرِيْدِ الْعَالَمِي :- بین الاقوامی ڈاک یونین

اتحاد تِجاری :- ٹریڈ یونین

اتحاد تعاهُدِیّ :- کنفیڈریشن

اتحاد تعاونی للتسلیف :- کریڈٹ یونین، قرض دینے والی انجمن

اتحاد جُمْرُکِیّ :- کسٹم یونین

اتحادُ الحُقوقیین :- انجمن وکلاء

الاتحادُ الدُّولی لِلنقل الجّوی :- فضائی نقل وحمل کی بین الاقوامی انجمن، انٹرنیشنل ایر ٹرانسپورٹ ایسوسی ایشن

اتحادُ الصَحفِيّين :- پریس یونین

اتحادُ عُمّال :- لیبر یونین

اتحاد المُصَدِّرِين :- برآمد کنندگان کی جمعیۃ

اتحادُ نِقابَاتِ العُمّال :- مزدور یونینوں کی وفاقی انجمن

اتحادی :- یونین کا، یونین سے متعلق

اتخاذُ الاِتِجاه :- رخ اختیار کرنا

اتخاذُ الاِجْراءِ :- کارروائی کرنا

اتخاذُ اِجْـراءاتِ اسْتِثْنَائِيَّةٍ :- غیر معمولی اقدامات کرنا

اتخاذُ اجراءاتٍ حَازِمَـةٍ :- احتیاطی کارروائی کرنا

اتخاذُ اِجْراءٍ قاسٍ :- سخت کارروائی کرنا

اتخاذُ الاِجراءاتِ القانونيةِ بِحقِ فلان کسی کے لئے قانونی کارروائی کرنا

اتخاذُ الترتيباتِ :- تیاریاں کرنا

اتخاذ تَوصِياتٍ :- سفارشات کرنا

اتخاذ طابَعِ كذا :- حیثیت اختیار کرنا، شکل اختیار کرنا

اتخاذ طابَعِ الدَّوام :- دائمی یا مستقل حیثیت اختیار کرنا

اتخاذ قَرار :- فیصلہ کرنا، تجویز پاس کرنا، قرارداد پاس کرنا

اتخاذ القَرار بالتصويت :- ووٹنگ کے ذریعہ تجویز پاس کرنا

اتخاذُ مُبادرة :- اقدام کرنا، پہل کرنا

اتخاذُ مَحَلّ مُختار :- منتخب جگہ لینا

اتخاذ مَوقِفٍ :۔ اقدام کرنا، روش اختیار کرنا

اتخاذُ اَوضاع :۔ پوزیشن لینا

اتخاذ الحَذَرِ من كذا :۔ احتیاط برتنا

اتخاذ الخَطوَة :۔ اقدام کرنا

اتخاذ مَوَاقِعِ القِتال :۔ لڑائی کے مورچے سنبھالنا

اتخذه سُلَّماً لاَغراضِه :۔ اس کو اپنے مقصد کے لئے ذریعہ بنایا

أَتْراب و: تِرْب :۔ ہمسر، ساتھی، معاصر

أتراب و: تُرْبَة :۔ مٹی، زمین، مقبرہ

أَتْراح و: تَرَح :۔ رنج، غم

أتراس و: تَرْس :۔ ڈھال

إتراع :۔ بھرنا، پاٹنا

إتراف :۔ آسودہ حال بنانا، خوش حال بنانا

إتِّزان :۔ توازن، سنجیدگی

إتساعُ الآفاق :۔ دائرے سے وسیع ہونا

إتساعُ رُقعَةِ شيءٍ :۔ میدان وسیع ہونا

إتساع الفَجْوَة بَيْنَ وَبَيْنَ :۔ خلیج وسیع ہونا درمیانی بعد بڑھنا

إتّسام الشي بكذا :۔ حامل ہونا، متصف ہونا

اتسم الموقف بالتشديد المتزايد :۔ صورتحال میں روز افزوں تشدد پیدا ہو گیا

التَصَالُحُ مَعَ العُدُو : دشمن کے ساتھ مل جانا

اِتِصَالات :۔ روابط تعلقات

اتصالاتٌ تِلِيفُونِية :۔ ٹیلیفون رابطے

اتصالات سِرِّيَة :۔ خفیہ روابط

اتصالات عالمِيَة :۔ عالمی روابط، عالمی تعلقات

اتصالاتٌ مُكَثَّفَة :۔ زبردست تعلقات، زبردست رابطے

اتصالُ بأَحَدٍ تِلِيفونِيًّا :۔ کسی کے ساتھ ٹیلیفون سے رابطہ قائم کرنا

اِتصال :۔ کال، کنکشن

اِتصال جَوّي :۔ فضائی رابطہ

اِتصال دَبْلُومَاسِي :۔ سفارتی رابطہ

اِتصالُ مُباشِر :۔ ڈائرکٹ کال، براہ راست رابطہ

أَتْعاب و: تَعَب :۔ محنت فیس، محنتانہ

أتعاب المحاسِب :۔ اکاؤنٹنٹ فیس

أتعابُ المُحامي أو الطبيب :۔ وکیل یا ڈاکٹر کی فیس

أتعاب المُراجَعة :۔ آڈٹ فیس، حسابات کی جانچ کی فیس

اتفاقاتُ جنيف :۔ جنیوا معاہدات

الاتفاقات الدُّوَلية :۔ بین الاقوامی معاہدات

اتفاق :۔ معاہدہ، ایگریمنٹ ج: اتفاقات

اتفاقٌ تامّ في وِجهاتِ نَظَرِ الهند و باكستان :۔ ہندوپاک میں مکمل اتفاق رائے

اتفاق تجاري :۔ تجارتی معاہدہ

اتفاقٌ ثُنائِیٌ :۔ دوطرفہ معاہدہ، دوفریقی معاہدہ
اتفاقٌ ثُلاثِیٌ :۔ سہ نفری معاہدہ
اتفاق جُزْوِی :۔ جزوی معاہدہ
اتفاق شَفَوِی :۔ زبانی معاہدہ
اِتفاق علی الخُطُوطِ الرَّئیسیَّۃ :۔ بنیادی امور پر اتفاق
الاتفاق الکِتابِی :۔ تحریری معاہدہ
اتفاق مَبْدَئِی :۔ اصولی معاہدہ
اتفاقٌ مُتبادِل :۔ باہمی معاہدہ
الاتفاق المنفَرِد :۔ جداگانہ معاہدہ
اتفاق وِجهاتِ النظر :۔ اتفاق رائے
اتفاق وُدِّی :۔ دوستانہ معاہدہ
اتفاقُ وِجهۃِ النظر :۔ اتفاق رائے
اتفاقیۃ :۔ معاہدہ، ایگریمنٹ ج: اتفاقیات
اتفاقیۃ ثُنائیۃ :۔ دوفریقی معاہدہ
اتفاقیۃ الجَلاءِ :۔ معاہدۂ انخلاء
اتفاقیۃ السَّلام :۔ امن معاہدہ
اتفاقیۃ الهُدْنَۃ :۔ معاہدۂ صلح
اتفاقیاتُ کامْدیفید :۔ کیمپ ڈیوڈ معاہدات جو مصر اور اسرائیل کے درمیان ہوئے۔
اتفاقیات مُنفَصِلۃ :۔ انفرادی معاہدے، جداگانہ معاہدات
اتفاقیۃ دَفْعٍ :۔ معاہدۂ ادائگی

اتفاقیۃٌ سِلْعِیۃ :۔ سامان کا معاہدہ
اتقان :۔ مضبوط بنانا، مہارت حاصل کرنا، پختگی مہارت۔
اتقان التزییف :۔ جعل سازی میں کمال دکھانا
اتقان القِیادۃ :۔ ڈرائیوری میں ماہر ہونا
اِتلاف الدفاتر اَو السِّجِلات :۔ ریکارڈ ضائع کرنا
اُتُمبیل :۔ موٹر (معرب)
إتاوۃ :۔ رائلٹی۔
أَتُون :۔ تنور، بھٹی، اینٹ لگانے کا بھٹہ ج: اُتُنٌ واتانینُ
أتی الجرمَ اتیانا :۔ ارتکاب جرم کرنا
أتی العَمَلَ اتیانا :۔ کام مکمل کرنا، کام پورا کرنا
الاتیانُ الی الحُکم علی اَسِنَّۃِ الحِراب بزور شمشیر کرسی اقتدار پر آنا
أثاث :۔ فرنیچر، گھر کا آرائشی سامان، سامان زینت
اَثاثُ البیت :۔ اسباب، گھریلو سامان
اَثاث المکتب :۔ آفس فرنیچر
إثارَۃ :۔ جوش دلانا، مشتعل کرنا، اکسانا، بھڑکانا کسی چیز کا سبب بننا، اشتعال پیدا کرنا
إثارۃُ الأَزْمَۃ :۔ بحران پیدا کرنا

اِثارۃُ الاِضطرابات :۔ ہنگامے برپا کرنا
اثارۃ البَلبَلَۃ :۔ تشویش پیدا کرنا
إثارۃ الثَورَۃ :۔ ہیجان پیدا کرنا
اثارۃ حَنَقِ فلان :۔ غصہ دلانا، بھڑکانا
اثارۃ الحَیرۃ :۔ حیرت انگیز ہونا بنانا
اثارۃ الدَّھشَۃ :۔ تعجب خیز بنانا
اثارۃ الذُھول :۔ حیران کردینا
اثارۃ الرُّعب فی النفوس :۔ دہشت پیدا کرنا
اثارۃ الرای العام :۔ رائے عامہ کو بیدار کرنا
إثارۃ السُّخط :۔ نفرت پیدا کرنا
اثارۃ الشُبَہات :۔ شکوک پیدا کرنا
اثارۃ الشعُور :۔ جذبات کو بھڑکانا
اثارۃ الشَغَب :۔ فساد برپا کرنا، فساد پھیلانا
اثارۃ الشکوک :۔ شبہات پیدا کرنا
اثارۃ الضَجَّۃ :۔ تہلکہ مچانا
اثارۃ الضَّجیج ضِدَّ فلان :۔ شور مچانا
ہنگامہ بپا کرنا، شور و غل مچانا
اثارۃ العَواطِف :۔ جذبات کو بھڑکانا
اثارۃ العِداء ضدَّ :۔ دشمنی پیدا کرنا
اثارۃ غَضَب الرای العام :۔ رائے عامہ کو مشتعل کرنا
إثارۃ الفِتَن :۔ ہنگامے کرنا
اثارۃ الفتنۃ :۔ فساد پھیلانا

اثارۃ الفَوضٰی :۔ انارکی پھیلانا، لاقانونیت پیدا کرنا
إثارۃ القَضایا :۔ مسائل پیدا کرنا
إثارۃ القَلَق :۔ تشویش پیدا کرنا
اثارۃ القَلاقل :۔ پریشانیاں کھڑی کرنا
اثارۃ القَضِیۃ :۔ مسئلہ اٹھانا
اثارۃ الکراھۃ :۔ نفرت پھیلانا
إثارۃ المَخاوِف :۔ خدشات پیدا کرنا
إثارۃ المسئلۃ للمُناقَشَۃ :۔ بحث کے لئے مسئلہ اٹھانا۔
اثارۃ المَشَاکل :۔ مشکلات پیدا کرنا
إثارۃ المَعارِك :۔ جھگڑے پیدا کرنا
إثارۃ مَوضوع :۔ بحث چھیڑنا، زیر بحث لانا
إثارۃ المَوقِف :۔ معاملہ اٹھانا
إثارۃُ النار :۔ آگ بھڑکانا
اثارۃ النقطۃ :۔ نکتہ پیدا کرنا، شوشہ چھوڑنا
اِثارۃ الوَعیِ الدینی :۔ دینی شعور پیدا کرنا
اثارۃ الوَعیِ القومی :۔ قومی شعور پیدا کرنا
اثارَۃ الاِمتِعاض :۔ ناگواری پیدا کرنا
اثبات :۔ توثیق کرنا، تائید کرنا، برقرار رکھنا (۲) عارضی ملازم کو مستقل کرنا (۳) استقلال منظوری (۴) اندراج (۵) دلیل، ثبوت (۶) نوٹ کرنا

اِثباتاتٌ لازِمة :۔ ضروری ثبوت

اثباتُ البیانات :۔ خانے پر کرنا، تفصیلات درج کرنا

اثباتُ ذاتیۃٍ اَوْشَخْصِیَّۃ :۔ کسی کی شناخت کرنا

اثبات الذاتیۃ اوالشخصیۃ :۔ شناخت کرانا شخصیت منوانا، حیثیت عرفی بتانا

اثبات الزّعامَۃ علی العَالَم :۔ دنیا پر لیڈری جمانا

إثبات الصِّحَّۃ القانونیۃ :۔ قانونی اصلیت ثابت کرنا

الاثبات فی دَفتَرالیومیۃ :۔ روزنامچہ میں درج کرنا

إثباتُ کافی :۔ مکمل ثبوت

اِثخانُ الجِراح :۔ زخموں کا نیم جان کر دینا

اَثَر :۔ نشان، نقش، دیرپا نشان (۲) پرانی یادگار، قدیم عمارت ج آثار

إثراء :۔ مالدار ہونا، دولت مند ہونا

إثراءُ شئٍ :۔ مالا مال کرنا

الاَ ثَرۃ :۔ ترجیح نفس، خودغرضی

اِثْرَشئ :۔ کسی چیز کے نتیجے میں

أثرِیَاءُ و: ثَرِیّ :۔ مالدار، دولت مند

أثقال و: ثِقْل :۔ وزن، بوجھ، زحمت تکلیف (۲) لوڈ

أثقال الاَرْض :۔ زمین کے مخفی ذخیرے

اِثقال الکَاھِل بالعَمَل :۔ گراں بار کرنا

اَثْقَلَ الشئَ اِثقالا :۔ لوٹ پڑنا

أثلام و: ثَلْم :۔ رخنہ، خلل، شگاف

أثْلَجت السماء اِثلاجا :۔ آسمان سے برف گرنا

أثْلَج صدرَہ اِثلاجا :۔ دل ٹھنڈا کرنا

إثمال :۔ مدہوش بنانا، نشہ چڑھانا

أثمان و: ثَمَن :۔ قیمت، بھاؤ، ریٹ

اَثمانُ التَجزِئۃ :۔ ریٹیل قیمت، خردہ قیمت

الإثناء عن شئ :۔ باز رکھنا

أثْنیٰ علیہ فی کذا إثناءً :۔ تعریف کرنا، سراہنا خراجِ تحسین ادا کرنا، داد دینا

أثواب و: ثَوْبٌ :۔ کپڑا، چادر، خارجی منظر، ظاہری لباس

اَثْویٰ صاحِبَہ اِثواءً :۔ ضیافت کرنا، ٹھہرانا، مقیم بنانا

اَثْویٰ فیہ وبہ :۔ قیام کرنا، مقیم ہونا، مرنا موت آنا، دفن کرنا، درگور کرنا

أثیم :۔ مجرمانہ

اَثیوبیۃ :۔ ملک حبشہ

## ا ۔ ج

إجاءَۃ :۔ لانا حاضر کرنا

اِجابَۃ :۔ جواب، جواب دہی، منظوری

**الاِجَابَةُ الی الطلب:-** آرڈر پورا کرنا، بات مانا، درخواست منظور کرنا

**الاِجَابَةُ علیٰ وعن:-** جواب دینا

**اِجَابَةً لطلبکم:-** آپ کی فرمائش کے جواب میں، آپ کی درخواست قبول کرتے ہوئے

**اجادة:-** عمدہ بنانا، بہتر بنانا

**اِجارة:-** مدد کرنا، نجات دلانا، پناہ دینا

**اجازة:-** جائز کرنا، سند دینا، اجازت دینا، پاس (۲) پرمٹ، لائسنس (۳) ڈگری (۴) رخصت، پرمیشن، سند ج اِجَازات

**اجازة بترخیص رَسْمِیّ:-** لائسنس دینا

**اجازةٌ بِدون مُرَتَّب:-** بلا تنخواہ رخصت، رخصت بلا تنخواہ

**اجازة بکذا:-** پرمیشن دینا

**اجازة دِراسیة:-** تعلیمی چھٹی

**اجازة رَسمیة:-** سرکاری چھٹی (۲) لائسنس

**اجازة عرضیة:-** اتفاقی رخصت

**اجازةٌ عِلمیة:-** سند، ڈپلوما، اسکولی سارٹیفکٹ

**اجازةُ غِیَاب:-** رخصت چھٹی، کسی کام سے غیر حاضر رہنے کی چھٹی، رخصتِ اتفاقی

**اجازة المُحاماة:-** بیرسٹری کی ڈگری

**اجازة مَرضیة:-** رخصتِ بیماری

**اجازة مُرُور:-** پاسپورٹ

**اجازة مُرور عَبْرَحاجِز:-** پار کرنے کا پاس دینا

**اجازة من العمل:-** کام کی چھٹی

**اجبار:-** مجبور کرنا، لازم کرنا

**الاجبار علی الاِستسلام:-** گھٹنے ٹیکنے پر مجبور کرنا

**الاجبار علی تغییر المَوْقِف:-** پالیسی بدلنے پر مجبور کرنا

**الاِجبارُ علی التقهقر:-** پیچھے ہٹنے پر مجبور کرنا

**اِجباریّ:-** لازمی، تکمیل سری، جبری

**اجتاحت البلادَ مَوْجَةٌ من کذا:-** ملک میں کسی چیز کی لہر آنا، لہر کا پیٹ میں لینا

**اجتاحت الموجةُ البارِدَةُ الوِلایةَ کلّها** پورے صوبہ میں سردی کی لہر دوڑ گئی، سردی کی لہر نے پورے صوبہ کو پیٹ میں لے لیا

**اجتِثاث:-** دور کرنا۔ ہٹا دینا، مٹا دینا

**اجتداء:-** مانگنا۔ طلب کرنا، بھیک مانگنا

**اجتِذاب القَلْب:-** دل موہ لینا، فریفتہ بنا لینا

**اجتِماع:-** ملاقات، اجلاس میٹنگ، کنونشن ج اجتماعات

**اجتماعٌ استِثنائی:-** خصوصی اجلاس ہنگامی اجلاس

اجتماع الانْہُر: سنگم، دو دریاؤں کے ملنے کی جگہ

الاجتِماع بہ:۔ ملاقات کرنا، ملنا

اجتماعٌ حاشِد:۔ زبردست اجتماع

اجتماع الجَمعیۃ:۔ اسمبلی کا اجلاس

اجتماع الدائنین:۔ قرض خواہوں کی میٹنگ

اجتماعٌ دَوْرِیّ:۔ میعادی اجلاس، وقت مقررہ پر ہونے والا سپالانہ یا دیگر اجلاس

اجتماع سِرّی:۔ خفیہ اجلاس

اجتِماع الطُرُق:۔ چوراہا

لجتماع مَجلس الاَمن:۔ مجلس تحفظ کا اجلاس ہونا

اجتماعُ مجلس الادارۃ:۔ بورڈ کی میٹنگ انتظامی کونسل کا اجلاس

اجتماعٌ مُغلَق:۔ بند اجلاس

اجتماع المندوبین:۔ نمائندہ کنونشن

اجتماع مُوَسَّع:۔ بڑا اجتماع

اجتماع ھَیئۃِ الوِزارۃ:۔ وزارتی میٹنگ

اجتماعِیًّا:۔ اجتماعی طور پر

اجتماعیّ:۔ اجتماعی سوشل، معاشرتی، سماجی

اجتماعِیّ النَزعۃ:۔ سوشل رجحان رکھنے والا

اجتَمَعت اللَّجْنۃُ الیومَ: آج کمیٹی کا اجلاس ہونا

اجتمع إلی فلان: ملاقات کرنا

اجتمع مع فلان: ملاقات کرنا

اجتیاز الطریق:۔ کراس کرنا

اجتِذاب:۔ کھینچنا۔ مائل کرنا

اجتِراح الاثم:۔ گناہ کا ارتکاب کرنا

اجتِراع:۔ گھونٹ بھرنا، پینا، نگلنا

اجتِراف:۔ کھرچنا، صاف کرنا، پانی کا کسی چیز کو لے جانا، لے اڑنا

اجتِرام:۔ جرم کرنا، گناہ کرنا

اجتِناب:۔ دور رہنا، گریز کرنا، کنارہ کشی پہلوتہی، گریز، احتراز

اجتِیاح:۔ صفایا کرنا، تباہی مچانا، ہلاک کرنا لپیٹ میں لانا، بیخ کنی کرنا

اجتیاز:۔ گذرنا، پاس کرنا، عبور کرنا، کراس کرنا

اجتیاز الاِمتحان:۔ امتحان پاس کرنا

اجتیاز الدَّوْر:۔ دور سے گذرنا

اجتِیاز الشدۃ:۔ سختی اور مصیبت سے گذرنا

اجتیاز الطریق:۔ پاس کرنا

اِجّاص و: اجّاصۃ:۔ آلو بخارا

اَجّج نارَہ:۔ آگ پر تیل چھڑکنا

اِجْداء:۔ نفع پہونچانا، فائدہ دینا

اِجداب:۔ قحط زدہ ہونا، سختی اور تنگی میں مبتلا ہونا

الأَجْر:۔ تنخواہ، مشاہرہ، روزینہ، مزدوری کرایہ، بنیادی تنخواہ
اَجراضافی:۔ اضافی اجرت، زائد اجرت
الأجر بالقِطعة:۔ بالمقطع تنخواہ
الأَجْرُ الاساسِی:۔ بنیادی تنخواہ
اجرُ ساعاتِ العمل الاضافیة:۔ اوور ٹائم
اجرُ عَینی:۔ مالی معاوضہ، نقد اجرت
اجر مقرَّر:۔ مقررہ فیس یا کرایہ
اجرُ الوقتِ الاضافی:۔ اوور ٹائم اجرت
اِجرام منظم:۔ منظم جرم
اِجراء:۔ کارروائی، اقدام ج اجراءات
اِجراءِ اَبحاث:۔ تحقیقات کرنا
اِجراء اتصالاتٍ مع احد:۔ رابطہ قائم کرنا
اِجراءُ اتصالٍ هاتِفی مع اَحد:۔ ٹیلیفون پر بات کرنا
اِجراء احتِرازِی:۔ احتیاطی کارروائی
اِجراءُ اختِبار:۔ تجربہ کرنا، ٹیسٹ کرنا
الاجراءُ الاِستثنائی:۔ غیر معمولی کارروائی
اِجراء الاستِفتاء:۔ استصواب کرنا
اِجراءُ اسعافاتٍ طِبّیة اولی:۔ فرسٹ میڈیکل ایڈ دینا، ابتدائی طبی امداد بہم پہونچانا
اِجراءُ اَمنِی:۔ حفاظتی کارروائی

اجراءُ انتخابِ برلمانی مُباشر:۔ براہ راست پارلیمنٹری الیکشن کرانا
اجراءُ تأدیبی:۔ تادیبی کارروائی، پینالٹی
اِجراء التجربة تمهید الکذا:۔ کسی چیز کی تیاری کے لئے تجربہ کرنا
اجراء التحریات:۔ تحقیقات کرنا
اِجراءُ التحقیق مع احد:۔ کسی سے تفتیش کرنا
اجراء تحقیق فی قضایا الفساد:۔ فساد انگیزی کے مقدمات کی تحقیق
اجراء تحقیق فی المحسوبیة:۔ جانبداری کی تحقیق
اجراء تحقیق حولَ الحادث:۔ واقعہ کی تحقیقات کرنا
اجراء تفجیرٍ نَوَوِیّ فی باطِن الارض:۔ زیر زمین دھماکہ کرنا
اجراء تنقّلاتٍ داخِلیة:۔ داخلی ردوبدل کرنا
اجراءُ حازم:۔ زبردست کارروائی
اجراءٌ حَزمِی:۔ احتیاطی کارروائی
اجراءُ حِوارٍ مع اَحَد:۔ انٹرویو لینا، گفتگو کرنا
اجراءُ الدِّراسَة حولَ کذا:۔ غور وخوض کرنا
اجراءٌ رَسمِیّ:۔ باضابطہ کارروائی

اجراءُ شکلی :- رسمی یا رواجی کارروائی

اجراءٌ حکومی :- سرکاری کارروائی

اِجراء غیرُ سَدید :- نامناسب کارروائی بے ضابطہ کارروائی

اجراءُ فَحص :- طبی معاینہ کرنا، تحقیقات کرنا

اجراءٌ قانونی :- قانونی کارروائی، قانونی اقدام، ضابطہ کی کارروائی

اجراءُ قضائی :- عدالتی کارروائی

اجراءُ اللِّقاء :- ملاقات کرنا

اجراءُ المُحادَثات :- بات چیت کرنا، انٹرویو لینا

اجراءُ المُحادَثة مع :- بات چیت کرنا

اجراء المُحادَثات المثمرة مع فلان :- نتیجہ خیز بات چیت کرنا

اجراء المُحادثة السِرّیة مع فلان :- خفیہ بات چیت کرنا

اجراء المَراسِم :- رسومات ادا کرنا

اجراءُ مَسح شئ :- سروے کرانا

اجراءُ المشاوَرات الکِتابیة لکذا :- تحریری مشورے کرنا

اجراءُ المشاوَرات مع :- صلاح و مشورہ کرنا

اجراءُ مُضادٌّ :- جوابی کارروائی

اجراءُ المُفاوَضات :- بات چیت کرنا

اجراءُ المقابَلة مع احَدٍ :- انٹرویو لینا، ملاقات کرنا

اجراءُ المکالَمة التلیفونیة :- ٹیلی فون کال کرنا

اجراءُ المناقشات حولَ کذا :- بات چیت کرنا، بحث و مباحثہ کرنا

اجراءٌ نِهائی :- آخری کارروائی

اجراءات اِداریة :- انتظامی کارروائی

اجراءات الاَمن :- حفاظتی انتظامات

اجراءات استِثنائیة :- غیر معمولی کارروائیاں

اجراءات استِفزازیة :- دہشت انگیز کارروائی

اجراءات أمنیة :- حفاظتی انتظامات، امن سے متعلق انتظامات

اجراءات أَمنِیة مُکثّفة :- زبردست حفاظتی انتظامات

اجراءاتُ التحکیم :- عدالتی کارروائی، ثالثی فیصلہ کی کارروائی

اجراءات تعسّفیة :- ظالمانہ کارروائی

اجراءات التصدیر :- ایکسپورٹ کی کارروائی

اجراءات تمهیدیة :- ابتدائی کارروائی

اجراءات تنطوی علی التفرقة :- امتیازی معاملہ

اجراءات جُمرکیة :۔ کسٹم کارروائی
اجراءاتٌ حازِمة :۔ احتیاطی کارروائی
اجراءات حاسِمة :۔ سخت کارروائی
قطعی کارروائی
اجراء ات طارئة أو الطواری :۔ ہنگامی
کارروائی، ایمرجنسی اقدامات
اجراءات عاجِلة :۔ فوری کارروائی
اجراءات عنیفة :۔ سخت کارروائی
اجراءات فعّالة :۔ مؤثر کارروائی
اجراءات تمعیّة :۔ صفایا کرنے والے اقدامات
استحصالی کارروائی
اجراءات کفیلة :۔ بھرپور کارروائی
اجراءات مشدّدة :۔ سخت اقدامات،
سخت کارروائی
إجراءات مَکتبیّة :۔ دفتری کارروائی
إجرائی :۔ کارروائی سے متعلق
اجرۃ البرید :۔ پوسٹیج
اجرۃ الردّ مدفوعة :۔ واپسی خرچ
اداشدہ
اُجرۃ القطعة :۔ پیس ریٹ
الأجرۃ الکاملة :۔ پوری قیمت، فل ریٹ
اجرۃ النّقل :۔ ٹرانسپورٹ خرچ
اجرۃ النّقل مدفوعة :۔ محصول اداشدہ

کرایہ باربرداری اداکیا ہوا
آجزاء :۔ حصے، پرزے، ٹکڑے
آجزاء بدیلة :۔ فالتو پرزے
اَجزا خَانَة :۔ فارمیسی دواخانہ
اَجزجی :۔ دوافروش، فارمیسٹ
اَجزَل له العطاءَ : خوب دینا، بخشش کرنا
دل کھول کر دینا
اَجزائی :۔ کیمسٹ، انگریزی دوافروش
اَجزائیة :۔ فارمیسی دواخانہ
اجسام و: جسم :۔ بدن، ڈھانچہ، باڈی
أَجَشّ :۔ گلوگرفتہ، بیٹھی ہوئی آواز والا
أَجل :۔ ٹرم
اجّل تاجیلا :۔ مؤخر کرنا، ملتوی کرنا
الإِجلاء :۔ دیس نکالا، انخلا کرنا
اِجلاد :۔ سردی کی وجہ سے منجمد ہوجانا
اَجلَسه علی العرش :۔ تخت پر بٹھانا
اَجلَسه علی الکرسی :۔ کرسی پر بٹھانا
اجمالا :۔ مختصر طور پر، خلاصہ کے طور پر
اجماعُ الاراء :۔ اتفاق رائے
الاِجماع علی ضُرورۃ کَشفِ الموقف :
صورتحال کے انکشاف کی ضرورت پر اتفاق
الاجماع علی القرار :۔ تجویز یا فیصلہ
پر اتفاق رائے

اِجمال:۔ خلاصہ، کل، اجمال

اِجمالِیّ الانتاج القومی:۔ کل قومی پیداوار

اِجمالِی الفائض:۔ کل اضافہ

اِجمالی العَجزُ:۔ کل کمی

اِجمالِیّ الناتج:۔ کل پیداوار

اَجناس:۔ اقوام و: جِنس

اجنَبِی:۔ فارن کا، پردیسی، غیر ملکی، نامانوس ج اَجانِبُ

اَجواء و: جَوّ:۔ فضا، ماحول، آب وہوا

اَجوائِیّ:۔ ماہر موسمیات

اُجور غیرُ مباشِرة:۔ بالواسطہ دیجانے والی اجرتیں

اُجورٌ مُخَفَّضة:۔ کم قیمتیں، کم اجرتیں، گھٹائی ہوئی اجرتیں

اَجوِزَة و: جواز:۔ اجازت، جواب، پروانگی، اجازت نامہ

اِجهادٌ بدَنی:۔ جسمانی مشقت

الاِجهادُ الشدید:۔ سخت تھکان

اِجهادٌ نفسی:۔ ذہنی تکلیف

اِجهاز علی:۔ کام تمام کرنا

اجهاض:۔ ناکام بنانا، بے اثر بنانا

اِجهاضُ المُخَطَّطات:۔ منصوبوں پر پانی پھیرنا

اَجْهِزَة و: جِهاز:۔ سامان سفر، جہیز جو دلہن کو دیا جاتا ہے (۲) مشین، نظام، سسٹم نظام ترکیبی۔

اَجْهِزَةُ الاِرسال:۔ اطلاعی آلات، آلات خبر رسانی

اَجْهِزَة الاِعلام:۔ پروپیگنڈہ مشینری، ذرائع ابلاغ

اَجْهِزَةُ الْاَمْرِ:۔ ذمہ دار ادارے

اجْهِزَة الاَمْنِ:۔ امن مشینری

اَجْهِزَةٌ اَمْنِيَّة:۔ حفاظتی ادارے، قیام امن کے ادارے

اَجْهِزَة الاَنْوارِ الکاشِفَةِ:۔ سرچ لائٹ مشینیں

اَجْهِزَةُ تَکْیِیفِ الْهَوَاءِ:۔ ایر کنڈیشن آلات

الاَجْهِزَةُ التنفیذیة:۔ انتظامی ادارے

اَجْهِزَة دِفاعیة:۔ دفاعی مشینیں، دفاعی آلات

الاَجْهِزَة الرَسمیّة:۔ سرکاری ادارے

اَجْهِزَةُ الرَّصْد:۔ سراغ رسانی آلات، موسمی تحقیقات کے آلات

اَجْهِزَة سِرِّیة:۔ خفیہ ادارے

اَجْهِزَة القِمّة:۔ چوٹی کی مشینری، چوٹی کے حکام

اجْهِزَة المخابَرات:۔ ذرائع سراغ رسانی، خفیہ معلومات کے ادارے

اَجھِزۃ الوزارۃ:۔ وزارتی مشینریاں

اَجْھَشَ بالبکاء:۔ رونے کے قریب ہونا رونے کے لئے تیار ہو جانا، رونے کے آثار نمایاں ہونا

اَجیال و: جِیْل: قبیلہ، خاندان (۲) نسل (۳) طبقہ، جماعت (۴) ہم عصر (۵) زمانہ صدی

اجیر:۔ ملازم، نوکر ج اُجَراءُ

ا۔ ح

اَحادیثُ و: اُحْدُوثَۃ:۔ کہانی جو لوگوں میں مشہور ہو، حکایت، افسانہ، باتیں، گفتگو

احادیث لا معنی لھا:۔ فضول باتیں

احادیث وُدِّیۃ:۔ دوستانہ باتیں

احاسیسُ:۔ جذبات، احساسات

اَحاطَ بالشئ علماً:۔ باخبر کرنا

اِحاطۃُ اَحَدٍ بشئ:۔ علم میں لانا

اِحاطۃُ الارض بِسُوْرٍ:۔ زمین کی چہار دیواری کرنا

اِحالۃ:۔ علمی کاغذات مرسل کرنا، منتقل کرنا

احالۃ الی التقاعد:۔ پنشن دینا، ریٹائر کرنا

اِحالۃ الدَّین علی فلان:۔ اپنے قرض کو دوسرے کے ذمہ کرنا

احالۃ الی الجِھۃ المختَصّۃ:۔ متعلقہ سیکشن میں بھیجنا

احالۃ الخِلافات إلی المَحکمۃ لِلبُتِّ:۔ جھگڑوں کو فیصلہ کے لئے عدالت میں لے جانا

احالۃ شخصٍ علی المَعاش:۔ پنشن دینا

اِحالۃُ القضِیۃ:۔ کیس سپرد کرنا

احالۃ المتَّھم الی المَحکمۃ للبتّ:۔ ملزم کو فیصلہ کے لئے عدالت میں پیش کرنا

اَحْبار و: حِبْر:۔ پوپ

اِحبار:۔ خوش کرنا

اِحباط:۔ ناکام بنانا، ضائع کرنا، بے اثر کرنا بے نتیجہ بنانا

اِحباط المُخَطَّطات:۔ منصوبوں پر پانی پھیرنا

اِحباط مُحاوَلات الانقلاب:۔ انقلابی کوششوں کو ناکام بنانا

اِحباط مؤامَرۃٍ لاِغتیال فلان:۔ قتل کی سازش کو ناکام بنانا

اِحباطُ المُھِمّۃ:۔ مشن کو ناکام بنانا

اُحبولۃ:۔ پھندا، جال، بوجھ، وزن ج اَحابیلُ

اِحتبال:۔ پھندے میں پھنسانا، جال کے ذریعہ شکار کرنا

احتِجاب :۔ اخبار یا رسالہ کا بند ہو جانا ، (۲) غائب ہو جانا (۳) پردہ کرنا

احتِجاب الجَریدۃ :۔ اخبار بند ہو جانا

احتِجاب صَحیفۃ :۔ اخبار بند ہونا

احتِجاجٌ :۔ ثبوت پیش کرنا ، اعتراض کرنا دلیل بیان کرنا (۲) آواز اٹھانا

احتِجاز :۔ روکنا ، ریزرو کرنا

احتِجاز الرَّھینۃ :۔ یرغمال بنانا

احتَجَّ منہ بشأن کذا :۔ احتجاج کرنا

احتِدام :۔ تیز ہونا ، برہم ہونا ، آگ بھڑکنا غصہ سے لال پیلا ہونا

احتِدام الصِراع :۔ کشمکش بڑھنا ، جھگڑا بڑھنا

احتِدام القتال :۔ لڑائی کا بازار گرم ہونا جنگ کے شعلے بھڑکنا

احتِدام المَعارِك :۔ جنگ کے شعلے بھڑکنا جھڑپیں تیز ہونا

احتدَّ علیہ فی الکلام :۔ سخت کلامی سے پیش آنا ، تیزی میں بات کرنا

احتِراس :۔ بچنا ، محفوظ رہنا (۲) تحفظ ، احتیاط ۔

احتِراف :۔ پیشہ اختیار کرنا

احتِراق :۔ جلنا ، جھلسنا (۲) جلن ، سوزش

احتِراق داخلی :۔ اندرونی سوزش

احتِرام :۔ عظمت ، وقار

احتِزاز :۔ کاٹنا ، کترنا ، گردن اڑا دینا

احتِساب :۔ شمار کرنا ، حساب کرنا

احتِسابُ بشئ :۔ اکتفا کرنا ، قناعت کرنا

احتِساءُ القھوۃ :۔ قہوہ پینا

احتِشاد :۔ اکٹھا ہونا ، سمٹنا

احتِشام :۔ شرمندہ ہونا ، ناراض ہونا ، (۲) حیا ، ندامت ، تمیز

احتِضانُ بشئٍ :۔ اپنانا (۲) ہم آغوش ہونا گود میں لینا ، آغوش میں لینا

احتِضان الصِّناعۃ :۔ صنعت کو اپنانا

الاحتِفاظ بشئ :۔ محفوظ رکھنا ، برقرار رکھنا

الاحتِفاظ بصَداقۃ :۔ دوستی محفوظ رکھنا

الاحتِفاظ بالرأی :۔ رائے محفوظ رکھنا

الاحتفاظ بالعَلاقات :۔ تعلقات برقرار رکھنا

الاحتِفاظ بالوَلاء :۔ وفاداری پر قائم رہنا

الاحتِفاظ فی الکلام :۔ گفتگو میں محتاط رہنا

احتفال :۔ اجتماع ، اجلاس (۲) جشن ، کنونشن (۳) کسی خاص مقصد سے جمع ہونا

احتفالٌ بالامر :۔ توجہ دینا ، اہتمام

احتِفال بأحَدٍ :۔ خیر مقدم کرنا ، خوش آمدید کہنا

الاحتِفال بالذِّکریٰ:۔ یاد منانا
احتِفالٌ بعِیدٍ:۔ جشن منانا، تقریب کرنا
احتِفال رسمّی:۔ سرکاری تقریب
احتِفاءٌ بہ:۔ خیر مقدم، اعزاز و اکرام
احتِفاز للعمل:۔ تیار ہونا، آمادہ ہونا، داؤ لگانا
الاحتِفاء بہ:۔ عزت کرنا، اعزاز و اکرام کرنا
(۲) چلتے چلتے پیر دکھ جانا، برہنہ پا ہونا
احتِقار البرلمان:۔ پارلیمنٹ کی توہین
اِحتِقان:۔ انجکشن لینا (۲) رکاوٹ، جماؤ، حبس
احتِکار:۔ ذخیرہ اندوزی، اجارہ داری
(۲) روکنا، اپنے لئے خاص کرنا
احتِکار الاِمتیازات:۔ لائسنسوں کی اجارہ داری
احتِکاک:۔ تصادم
الاحتکاک بالمتظاھرین:۔ مظاہرین سے ٹکراؤ
الاحتِکاک مع احدٍ:۔ متصادم ہونا
الاحتکام الی احد:۔ کسی کے مقدمہ لے جانا
احتلال:۔ قبضہ
احتِلال الصَّدارۃ فی کذا:۔ اول مقام حاصل کرنا

احتِلال المکان:۔ جگہ لینا، قبضہ کرنا
احتِمال:۔ چانس، ممکنہ صورت، امکان
ج احتمالات (۲) مشقت اٹھانا
(۳) صبر کرنا
احتِمالاتٌ مُتزایدۃ:۔ بڑھتے ہوئے امکانات
احتِمالات متوقعۃ:۔ متوقع امکانات
الاحتِماء عن کذا:۔ بچنا، محفوظ رہنا، پرہیز کرنا
احتِواء الشی وعلیہ:۔ مشتمل ہونا، حاوی ہونا
احتیاجات:۔ ضروریات، ضرورت کی چیزیں اشیاء
احتیار:۔ پریشان و حیران ہونا
احتیاز:۔ قبضہ کرنا، پانا، لینا
احتِیاط علی الشئ:۔ نگہداشت کرنا
الاحتیاط للامر:۔ محتاط ہونا، احتیاط برتنا مصلحت اندیشی سے کام لینا
احتیاطِیّ:۔ محفوظ ذخیرہ، ریزرو اسٹاک ریزرو، ریزرو فنڈ (۲) مصلحت اندیشانہ
احتیاطِیُّ اَغذِیۃٍ:۔ کھانے کے ریزرو اسٹاک
احتیاطیُّ البِلاد مِنَ العُملۃ:۔ ملک کا محفوظ سرمایہ
احتیاطی البنک:۔ بینک کا محفوظ سرمایہ

احتیاطیّ خاص :۔ اسپیشل فنڈ
احتیاطیّ خزینة :۔ محفوظ سرمایہ
احتیاطیّ الذہب :۔ محفوظ سونا
احتیاطیّ عام :۔ جنرل فنڈ
احتیاطیّ فی مرکز البولیس :۔ چارج شیٹ
احتیاطیّ لفائدة الموظّفین :۔ پراویڈنٹ فنڈ
الاحتیاطی المصرفی :۔ بینک کا ریزرو سرمایہ
احتیال علی :۔ دھوکہ دینا
اَحجام و: حَجْم :۔ دَل، سائز، ضخامت
الإحجاف بہ :۔ ظلم وستم کرنا، ناقابلِ برداشت ذمہ داری ڈالنا
إحجاف السیل بہ :۔ بہالے جانا
الإحجام علی کذا :۔ رکنا، باز رہنا پیچھے ہٹنا، پیچھے رہنا
إحداث :۔ ایجاد کرنا، اختراع کرنا، وجود میں لانا، سبب بننا
اَحداث و: حَدَث :۔ واقعہ، بدعت، نوعمر نوجوان
إحداث الأثر فی :۔ اثر پیدا کرنا
إحداث الأزمة :۔ بحران پیدا کرنا
إحداث الانسجام بین الاجزاء :۔ یکسانیت پیدا کرنا
إحداث الثورة :۔ انقلاب پیدا کرنا

اَحداث الحَرب الدائرة :۔ موجودہ جنگ کے واقعات
إحداث الخِلاف :۔ اختلاف پیدا کرنا
الاَحداث الدُّولیة :۔ بین الاقوامی حوادث
اَحداث الدَّھر :۔ واقعاتِ زمانہ، حوادثِ زمانہ
إحداث الصَّوت :۔ آواز پیدا کرنا
إحداث ضَجَّة :۔ آسمان سر پر اٹھانا، ادہم مچانا، کہرام مچانا
إحداث الغضب :۔ اشتعال پیدا کرنا
إحداث فِتنة :۔ آفت برپا کرنا
إحداث مشکلة :۔ پرابلم پیدا کرنا
إحداث الوعی :۔ شعور پیدا کرنا
اَحدَث طِراز :۔ جدید ترین ڈیزائن
اَحدَث المُقترَحات :۔ تازہ ترین تجاویز
الاَحدَثیّة والاقدَمیة :۔ جونیارٹی سینیارٹی تقدم وتأخر
اَحَدُما :۔ کوئی بھی، کسے باشد
إحراج :۔ پریشان کرنا، پریشانی میں ڈالنا
إحراج المرکز :۔ پوزیشن نازک بنانا
إحراج النفس :۔ ذہن کو تشویش میں ڈالنا
إحراز :۔ حاصل کرنا
إحراز الانتصار :۔ کامیابی حاصل کرنا
إحراز التقدم :۔ پیش رفت ہونا، جیسے

اَحرَزت المحادثاتُ التقدمَ -

الاِحراز علی :- قبضہ کرنا

اِحراز نجاحات :- کامیابیاں حاصل کرنا

اِحراز شُهرة :- شہرت حاصل کرنا

احراز الشئ :- جمع کرنا، حاصل کرنا، فراہم کرنا

اِحراز قَصَب السَبَق :- فوقیت لے جانا

اِحرازُ نجاح :- کامیابی حاصل کرنا

اَحُرفٌ طِباعيّة مُنضّدة :- کمپوز کئے ہوئے چھپائی کے حروف

اَحزاب و: حِزب :- پارٹی، گروہ، جماعت

اَحزابٌ مُعارِضة :- مخالف پارٹیاں

اَحزابُ الوَسط :- معتدل پارٹیاں

اِحساس ج احساسيسُ :- احساس، جذبہ

اِحساسٌ غامِض :- گہرا جذبہ

احسانُ استِخدامِ شئ :- صحیح استعمال کرنا

اَحْسَنُ مِنْ لاشئ :- نہ ہونے سے بہتر

اِحصاء :- شمار کرنا، گننا، اعداد و شمار ج احصاءات

اِحصاءات :- اعداد و شمار

اِحصاءات السّکان :- مردم شماری

اِحصاء النفوس :- مردم شماری

اِحصائیٌ :- اعداد و شمار سے متعلق، مردم شماری کے بارے میں

احصائِیّة :- اعداد و شمار، مردم شماری

اِحضار :- لانا، حاضر کرنا، پیش کرنا

اَحَقِّیّة :- استحقاق، لیاقت

اِحکام :- مضبوطی، پختگی، استحکام (۲) فٹنگ (۳) ٹائٹ کرنا

اِحکامُ السیطرة علی :- قبضہ مضبوط کرنا اچھی طرح کنٹرول کرنا

اَحکامٌ عرفیة :- مارشل لاء

اَحلاس و: حِلس :- ٹاٹ وغیرہ جو فرش کے نیچے بچھایا جاتا ہے

اِحلال السلام :- امن قائم کرنا

اِحلال شخص محلَّ آخر :- کسی کو دوسرے کے قائم مقام بنانا

اَحُلامٌ خِيالية :- خیالی پلاؤ

اَحمال و: حِمل :- بوجھ، پھل، لدان، لدا ہوا سامان

اِحْمار التنور :- تنور گرم کرنا

اَحمرُ الشفاه :- لپسٹک

اَحْمَسُ :- غیور غیرت مند، جوشیلا، بپھرتیلا

اِحناك :- تجربہ کار بنانا

اَحواش و: حَوش :- جانوروں کا باڑہ

اَحوال دامية :- خونچکا حالات

اِحیاء:۔ زندہ کرنا، متحرک وفعال بنانا

اِحیاء الذکری:۔ یاد منانا

اَحیاءٌ سَکَنِیَۃ:۔ رہائشی علاقے، کالونیاں

اِحیاءُ اللیل:۔ شب بیداری کرنا

الاَحیاء الفقیرۃ:۔ سلم ایریا، غریب علاقے

اَحیاءٌ ملتھمۃ:۔ آدم خور مخلوق

اِحیاءُ مواقِفِ الثورۃ:۔ انقلابی کردار کو زندہ کرنا

اِحیائِیٌ:۔ بیالوجیکل

ا ـــ خ

اِخاء:۔ بھائی چارہ، رشتۂ اخوت، برادرانہ تعلق، دوستی

الاِخاءُ للمتبادل:۔ باہمی دوستی

اَخّاذٌ:۔ مسحور کن، دلکشی، دگر، جاذب نظر

اِخامۃ الکآبۃ علی:۔ غم کی گھٹا چھا جانا

اَخبار:۔ انفارمیشن

اَخبارمَحلّیۃ : لوکل خبریں

اِخباء المستقبل لِاحد: مستقبل کو تابناک بنانا

اختِبار:۔ آزمائش، جانچ، تحقیق، کھوج امتحان، آزمائش، ٹسٹ (۲) جانچ پڑتال کرنا ج اختبارات

اختبار سَخیف:۔ بیہودہ جانچ

اختبارُ الطائرۃ:۔ ہوائی جہاز کی چیکنگ

اختِبار القوۃ:۔ طاقت آزمائی

اختِباری:۔ آزمائشی، تجرباتی، امتحان سے متعلق

اختِراق:۔ خلاف ورزی (۲) پار کرنا (۳) چیرنا

اختِراق للجوّ:۔ فضائی خلاف ورزی

اختراق الحُرمۃ:۔ بے عزتی کرنا

اختِزال:۔ اختصار، مختصر نویسی، شارٹ ہینڈ، اسٹینوگرافی

اِختِزال برأیہ:۔ خود رائے ہونا، اپنی رائے میں منفرد ہونا

اختزال الکلام:۔ کلام کو مختصر کرنا، شارٹ کرنا، اشاروں میں کلام کرنا

اختزان:۔ اسٹاک، ذخیرہ کرنا، محفوظ کرنا

اختِصاصٌ ب:۔ خصوصیت، کمال، مہارت امتیاز ج اختصاصات

اختِصاصِیّ:۔ کسی فن کا ماہر، اسپیشلسٹ

الاختِصاص بفَرَع من العلم:۔ کسی علمی شعبہ کا ماہر ہونا

الاختِصاص بکذا:۔ متعلق ہونا، وابستہ ہونا اختیار حاصل ہونا، مہارت حاصل ہونا

اختِصاص المَحاکم:۔ عدالتوں کا اختیار

اختصاصات:۔ اختیارات

اختِطاطُ خُطّۃ:۔ منصوبہ بنانا، اسکیم بنانا لائحہ عمل بنانا

اختِطاف :۔ اچکنا، غصب کرنا، چھین لینا ، اغوا کرنا، اچکا پن، غصب (۲) اغواء ہائی جیک (۳) نگاہ کو خیرہ کرنا

اختِطاف طائرۃ بمَن فیھا :۔ مسافروں سمیت جہاز کو اغوا کرنا

اختِطاء :۔ قدم اٹھانا، چلنا، ڈگ بھرنا

اختِفاء :۔ روپوش ہونا، روپوشی

اختفاءُ آثار الشئ :۔ آثار مٹنا

اختفاء الابتسامۃ من الوجہ :۔ چہرہ سے خوشی غائب ہوجانا

اختفاء البُقَع السوداء :۔ سیاہ داغ مٹنا

اختلاج الفکر :۔ خیال آنا

اختلاج القلب :۔ اختلاج قلب ہونا ، مضطرب ہونا

اختلاس :۔ اغوا کرنا

اختلاسُ نقود :۔ نقدی چھیننا

اختلاط :۔ مل جانا، گڈمڈ ہونا، مخلوط ہونا آمیزش ہونا، مکس ہونا (۲) امتزاج

اختلاق :۔ تخلیق، گھڑنا، اپنی طرف سے بیان کرنا

اختِلال :۔ خرابی آنا، بگاڑ پیدا ہونا ، کمزوری آنا (۲) بگاڑ، خرابی

اختِلالُ التوازن والمیزان :۔ توازن بگڑنا

اختِلال العقل :۔ عقل خراب ہونا، دماغ خراب ہونا

اختِلالُ النظام :۔ نظام خراب ہونا

اختلاقُ کذب :۔ جھوٹ گھڑنا

اختِلاء :۔ تنہا ہونا، تنہائی

الاختلاء بہ ومعہ :۔ علیحدگی میں ہونا، خلوت میں ہونا

اختِمار :۔ پکنا، پکائی، خیال وغیرہ کا پکنا

اختِمار الفکرۃ فی الذھن :۔ ذہن میں خیال پرورش پانا

اختیار :۔ انتخاب، پسندیدگی، الیکشن

اختِیارُ مُمَثِّلین اَکفاء فی کذا :۔ بااصلاحیت نمائندوں کا انتخاب

اختیارًا :۔ رضامندی سے

اِخدار :۔ بے ہوش کرنا، مدہوش کرنا (۲) پردہ میں بٹھانا، پردہ نشین بنانا

اَخذُ احتیاط من فلان :۔ کسی سے بچنا

اخذُ اسم :۔ شہرت پانا

اَخذُ الاصوات :۔ پول کرنا، ووٹ لینا

اخذ الاقوال :۔ بیانات لینا

اخذ الایصال باسم احد :۔ کسی کے نام کی رسید لینا

الاخذ بالتلابیب :۔ گریبان پکڑنا

الاخذ بالخاطر :۔ تسلی دینا، دل جمعی کرنا

الاخذ برأی الاغلبیة :۔ اکثریت کی رائے پر عمل کرنا

الاخذ بالطریقة :۔ راستہ اختیار کرنا، طریقہ اپنانا

الاخذ بالوَصِیّة :۔ مشورہ ماننا

اَخذُ حِذرٍمن کذا :۔ چوکنا، محتاط ہوجانا

اخذ الحیطة :۔ احتیاط کرنا

اخذ الرأی :۔ مشورہ لینا، رائے لینا

اخذ الرأی بالاَحدَثِیة :۔ جونیارٹی کی بنیاد پر رائے لینا

اخذ الرأی علی کذا :۔ رائے لینا

اخذ الشئ بعین الاعتبار :۔ اہمیت دینا

اخذ الشئ علی الخاطر :۔ مکدر کرنا

اخذ الشئ علی العاتق :۔ ذمہ داری لینا، ذمہ لینا

اَخذُ الشئ مأخَذَ الجدّ :۔ واقعیت پر محمول کرنا، سنجیدگی پر محمول کرنا، اہمیت دینا حقیقت پر محمول کرنا

اخذ صُوَر الرسائل :۔ خطوط کی ڈپلیکیٹ کاپی لینا

اَخذ طابَعا جَماهیریًا :۔ عوامی رنگ اختیار کرنا

الاَخذُ علَی غِرّة :۔ دھوکہ سے پکڑنا، غفلت میں پکڑنا

اَخذُ القرار :۔ تجویز پاس کرنا

اخذُ قسطٍ من الرَّاحة :۔ آرام کرنا

اَخذَ مأخذ الثِقة :۔ اعتماد حاصل کرنا

اَخَذَ مَسَارَه :۔ اپنا راستہ لینا

اَخذُ مکانِ الصَّدارة :۔ مرکزی حیثیت اختیار کرنا

اَخذٌ وعَطاءَ :۔ لین دین

اخذ واِعطاء مع :۔ کسی سے لین دین کرنا

اَخَذَه العُجُبُ :۔ شیخی آجانا، تکبر ہوجانا

اِخراج :۔ نکالنا، حذف کرنا، مستثنیٰ کرنا، وجود میں لانا، تیار کرنا، منظر عام پر لانا، باہر نکالنا (۲) برطرفی، تیاری

اخراج الرغاوی :۔ جھاگ نکالنا

اِخراج القطار عن الخَطّ :۔ ٹرین کو لائن سے نکالنا

اِخراج للمجلّة :۔ رسالہ تیار کرنا

اِخراج المسرَحیة :۔ ڈراما تیار کرنا

اِخصائی :۔ ماہر ایکسپرٹ، اسپیشلسٹ کسی فن کا ماہر ج : اخصائیون

اِخضاع :۔ تابع بنانا، ماتحت بنانا، زیر کرنا نیچا دکھانا، پابندِ احکام بنانا

اِخضاع الشئ للسَّیطرة :۔ قبضہ میں دینا

اِخضال :۔ تر کرنا، بھگونا، عمدہ اور خوشگوار بنانا

اَخطاءٌ ارتکابیة :- واقعی غلطیاں
اِخطاء فی الاستنتاج :- غلط نتیجہ برآمد کرنا
اِخطاء فی التسمیة :- غلط نام لینا
اخطاء فی التلفظ :- غلط تلفظ کرنا
اخطاء فی الفہم :- غلط فہمی ہونا، غلط سمجھنا
اِخطاء فی النقل :- غلط بیانی کرنا، غلط بیانی
اَخطاء کتابیة :- لکھائی کی غلطیاں
اِخطار :- آگاہ کرنا، اطلاع دینا، (۲) نوٹس اعلان، آگاہی
اِخطار بالاستئناف :- اپیل نوٹس
اِخطار بکذا :- تنبیہہ کرنا، باخبر کرنا، اطلاع دینا، نوٹس دینا
اِخطار خاطئ :- غلط نوٹس
اخطار سابقٌ :- پیشگی نوٹس
اِخطار السّلطات بکذا :- افسران کو آگاہ کرنا
اِخطارٌ نہائی : فائنل نوٹس، آخری اطلاع
الاِخطال : مہمل باتیں کرنا۔ لغو باتیں کرنا
اِخطاعُ احدٍ لارادته : اپنی خواہش کا تابع بنانا
اَخطاء فنّیة : اصولی غلطیاں

اِخطاء المَرمی : مس ہونا، نشانہ چوکنا
الاخضاع للسّیطرة : اقتدار کے آگے جھکنا
اَخضَرُ : گرین
اِخفات :- پست کرنا
اِخفاض :- پست کرنا، کم کرنا، نیچے اتارنا
اِخفاض المُرتّب :- وظیفہ کم کرنا
اَخفاف و : خُفّ :- چرمی موزہ، ہاف بوٹ سلیپر، اونٹ یا شترمرغ کی ٹاپ، قدم
اِخفاق :- ناکامی، زوال
اِخفاق السعی :- کوشش ناکام ہونا
اِخفاء المستَندات :- کاغذات چھپانا
اِخفاق :- پرندہ کا پھڑپھڑانا (۲) پرچم کا لہلہانا (۳) ستارہ غروب ہونا (۴) ناکام ہونا
أخ فی الرَّضاعة :- دودھ شریک بھائی
اِخلاء :- جلاوطنی، اخراج، دیش نکالا، انخلاء
اِخلاءُ سبیل :- ڈسچارج کرنا، چھوڑ دینا
اِخلاء المسئولیة :- ذمہ داری ختم کرنا
الاِخلاء من المسئولیة : ذمہ داری ختم ہونا سبکدوش ہونا
اخلاص :- وفا

اَخلاط الجسد :۔ اخلاط اربعہ (خون، بلغم سودا، صفرا)
اخلاط الناس : عوام ، ادنی لوگ
اَخلاف و: خَلَف :۔ پسماندگان، بدل، نسل
اِخلال :۔ خلل اندازی
الاِخلال بالامن :۔ امن شکنی
الاِخلال بالتوازن العسکری :۔ فوجی توازن بگاڑ دینا
اِخلال بالعَهد :۔ عہد شکنی
اِخلال بالقانون :۔ قانون شکنی
اِخلال بالمیزان :۔ توازن بگاڑنا
الاخلال بالواجبات :۔ فرائض میں گڑبڑی
الاخلال بالوعد :۔ وعدہ خلافی
اِخلاد :۔ ہمیشہ رکھنا، برقرار رکھنا، حیات ابدی بخشنا
اِخلاد اِلی :۔ مائل ہونا جھکنا
اخلاص فی اداء الواجبات :۔ ادائیگی فرائض میں بے لوث ہونا
اخلاف شئ علی : معاوضہ دینا
اخلاف وعدہ وبہ :۔ وعدہ خلافی کرنا
اَخلّ بالامر اخلالاً :۔ کسی کام میں خلل ڈالنا، کوتاہی کرنا
اخلاء مکان :۔ جگہ چھوڑنا، وسیع کرنا
اخلاء اِناءٍ :۔ برتن خالی کرنا
اِخماد اَنفاسہ :۔ زندگی کا چراغ گل کرنا
اِخماد التوتّر :۔ کشیدگی ختم کرنا
اِخماد الثورۃ :۔ بغاوت کو ٹھنڈا کرنا
اِخماد الھِمّۃ :۔ حوصلہ پست کرنا
اخ من الاَب :۔ باپ شریک بھائی
اَخ من اَحدِ الوالدین :۔ سوتیلا بھائی
اخ من الاُمّ :۔ ماں شریک بھائی
اِخوۃ لعَلّات :۔ علاتی بھائی (باپ ایک مائیں مختلف)
اخیر :۔ لاسٹ، آخری
اخیراً :۔ اخیر میں، سب کے بعد، کچھ عرصہ پہلے کچھ روز ہوئے، پچھلے دنوں، حال ہی میں

## ا - د

اَداء :۔ ادائیگی ، کارکردگی
اَداء وتأدیۃ التحیۃ والسلام لفلان سلامی دینا
اَداء الاختِبار :۔ امتحان دینا
اداء الحدیث الی التفاھم :۔ گفتگو کے نتیجہ میں سمجھوتہ ہونا
اَداء رائعٌ :۔ شاندار کارکردگی
اَداء رسالۃٍ :۔ مِشن پورا کرنا
اداءُ الشھادۃ :۔ گواہی دینا

أَداءُ طُقُوسٍ دينية :- مذہبی رسوم ادا کرنا
اداءِ مُهِمَّة :- مشن پر کام کرنا، ڈیوٹی انجام دینا
أَداء الواجب :- فرض ادا کرنا
أَداء الوظيفة :- ڈیوٹی انجام دینا
أَداء اليمين :- حلف اٹھانا
اداء اليمين القانونية امامَ فلان حلف اٹھانا، حلف لینا
أَداة :- میڈیم، ذریعہ، آلہ
أَداةٌ طَيِّعة بيدِ احد :- مہرہ، کٹھ پتلی آلۂ کار
أَداة للتنفيذ :- آلۂ کار
اداة لِضَبْطِ سُرعةِ الآلة :- مشین کی رفتار پر کنٹرول کرنے کا آلہ
أَداة ميكانيكية :- انجن
إِدارة :- گھمانا، پھرانا، چلانا (۲) انتظام کرنا (۳) انتظام مینجمنٹ، انتظامیہ (۴) سروس (۵) ڈِپارٹمنٹ (۶) حکومت ایڈمنسٹریشن (۷) دفتر، محکمہ، ڈائرکشن
إِدارة الآلة :- مشین چلانا
ادارة إبرة الراديو للاستماع الى برنامج :- کوئی پروگرام سننے کے لئے سوئی گھمانا
إِدارة الاِستخبارات :- محکمۂ سراغرسانی
إِدارةُ أعمال :- کاروبار چلانا، انتظام کرنا
إِدارةُ امريكا :- امریکن انتظامیہ
إِدارةُ البَلَدِيّات :- میونسپلٹیوں کا محکمہ
إِدارة تَخديم :- امپلائمنٹ آفس، کام دینے کا محکمہ
إِدارة التعبِئة :- لام بندی کا دفتر
إِدارة التموين :- محکمۂ سپلائی
إِدارة الجُمْرُك :- کسٹم آفس
إِدارة الجوازات :- پاسپورٹ آفس
إِدارة الحرب :- جنگ لڑانا
إِدارة الحَركة :- تحریک چلانا
إِدارة الحُكْم :- حکومت چلانا
إِدارةٌ حكومية :- سرکاری محکمہ
إِدارةُ شئون المنزل :- گھر کا کاروبار چلانا
الادارة العُلْيا :- اعلیٰ انتظامیہ
إِدارة العَمَل :- کام چلانا، انجام دینا، کام جاری رکھنا، انتظام کرنا
إِدارة قُرص التليفون :- ڈائل کرنا
إِدارة الماكينات :- مشینیں چلانا
الإِدارة المالية :- مالی انتظام
إِدارة المُخابَرات :- محکمۂ سراغ رسانی

الإِدارة المَدَنية :- شہری انتظامیہ
إدارة مركزية :- مرکزی انتظام سنٹرل ایڈمنسٹریشن
إدارة مشتركة :- مشترکہ انتظام
إدارة المعركة :- جنگ کو چلانا، جنگ لڑانا
إدارة المفاوضات :- بات چیت کرنا
إدارة المكاتب :- دفاتر کو چلانا
إدارة المُناقشة :- مباحثہ کرنا، زیر بحث لانا
إداري :- انتظامی، انتظام سے متعلق، ڈیپارٹمنٹل
الإداريون :- ملازمین
إدانة :- مذمت کرنا
إدانة :- قرض لینا، قرض دینا، مذمت کرنا ذلیل کرنا مجرم قرار دینا، الزام لگانا
ادانةٌ بشدّةٍ عمليةَ اختطافِ الطائرة
ہوائی جہاز کے اغوا، کی پرزور مذمت
الادانةُ بالولاء :- وفاداری کا عہد لینا
الادب :- لٹریچر
اداءُ موجةٍ باردة الى وفاة :- ٹھنڈی لہر کے نتیجہ میں وفات ہونا
اَدَبي :- اخلاقی
اَدَبيًّا :- اخلاقی طور پر
إدّخار :- سیونگ بچت، بچت کرنا، بچانا

ذخیرہ کرنا
إدخارٌ اجباريّ :- جبری بچت
إدخارُ الغَلّة :- غلہ کا اسٹاک کرنا
إدخال :- ایڈیشن
إدخال التحسينات :- اصلاحات کرنا
ادخال التعديلات :- اصلاحات کرنا
ادخال الشئ في الميزانية :- بجٹ میں شامل کرنا
إدخال في الفاتورة :- بل میں شامل کرنا
ادخالُ معاهدةٍ في دورِ التنفيذ :- معاہدہ کی تنفیذ کرنا
إدراجُ شئ في كذا :- شامل کرنا، اندراج کرنا
إدراج الشئ في جدول الاعمال :- ایجنڈے میں شامل کرنا
إدراج الشئ في اللائحة السوداء :- بلیک لسٹ میں لینا
إدراك :- حصول، بلوغ، فہم، علم، عقل پختگی، سوجھ بوجھ
إدراك الحَاجَة لِحماية كذا :- حفاظت کی ضرورت محسوس کرنا
إدراك الثمر :- پھل پک جانا
إدراك الأُمنية :- امید بر آنا

اِدراك كُنْهِ الشئ :- حقیقت پالیہ

اِدران الشئ :- میلا ہونا، نا صاف ہونا

اِدّعاء :- زعم، خیال، اظہار، الزام، دعوی

اِدّعاء المرض :- بیماری کا بہانہ

الاِدّعام علی کذا :- سہارا لینا، بھروسہ کرنا

الاِدعاء بِکَذَا :- کسی بات کا مظاہرہ کرنا

اِدعاء الکذب علی :- کسی کے خلاف جھوٹ گھڑنا، الزام لگانا

الاِدلاء ببیان خاطئ :- غلط بیان دینا

الادلاء ببیانٍ للصُّحُف :- پریس کو بیان دینا

الاِدلاء بالتصریح بمناسبة کذا :- تبصرہ کرنا، رائے دینا

الاِدلاءُ بحُجَّة :- دلیل بیان کرنا

الاِدلاء بدلولاحدٍ :- کسی کے نقش قدم پر چلنا

الاِدلاء بالرأی :- رائے دینا

الاِدلاءُ بشهادة :- گواہی دینا

الاِدلاء بصوت :- ووٹ دینا

الاِدلاء بصوتٍ معارض :- مخالف ووٹ دینا

الاِدلاء بالمعلومات الی :- معلومات فراہم کرنا

الادلاءُ بحدیث خاصٍ لِصَحِیفة :- اخبار کو خصوصی انٹرویو دینا

اَدِلّة صارِمَة :- قطعی دلائل، زبردست ثبوت، ٹھوس ثبوت

الاَدِلّة الملمُوسَة :- واضح دلائل

اِدماج التنظیمَیْن فی بعضهما :- دو تنظیموں کو ملا کر ایک کر دینا

اِدمانُ شئ :- کسی چیز کی پابندی، عادی ہونا

الاِدمانُ علی المُخَدِّرات :- نشہ کی عادت بنانا

اِدماج الشئ فی کذا :- شامل کرنا، مدغم کرنا

الاِدماء :- خون آلود کرنا، خون بہانا

ادناه (المذکورُ اَدْنَاهُ) :- مندرجہ ذیل

ادنی :- قریب تر، کم درجہ، لوئر، جونیر

اَدنی منزِلة :- جونیر

اَدنی نسبَة :- کم از کم

اَدَوات :- میٹریل، سامان، مواد، اجزائے ترکیبیہ، متعلقہ سامان، لوازم

اَدوات البِناء :- سامان تعمیر، تعمیری میٹریل

اَدوات التَّرَف :- زیب و زینت کا سامان

اَدَواتُ تناولِ الطَّعام :- کٹلری، کھانے کے

برتن وغیرہ

اَدَوات زِراعیة :۔ زرعی آلات، زرعی سامان

اَدَوات کِتابیة :۔ اسٹیشنری

اَدَوات کھربائیة :۔ بجلی کا سامان

اَدَوات مَطبَخِیة :۔ لوازم باورچی خانہ

اَدَواتُ المکتب :۔ دفتری سامان

ادواتٌ منزِلیة :۔ خانگی سامان، گھریلو سامان

سامان خانہ داری، متعلقات خانہ

الاَدوِیة المخدِّرة :۔ نشہ آور دوائیں

اِدھاق :۔ لبالب کرنا، لبریز کرنا

## ا - ذ

اِذابة الثلوج بین فلانٍ وفلانٍ :۔ آپس کا جمود توڑنا

اِذابة الذات فی کذا :۔ کسی میں خود کو ضم کر دینا

اِذاعة :۔ شائع کرنا، نشر کرنا، براڈ کاسٹنگ، نشریہ، اشاعت، بیان، انکشاف کرنا اناؤنس کرنا، اطلاع، اعلان، اشتہار

اِذاعة الاَخبار بالرادیو :۔ ریڈیو پر خبریں نشر کرنا

اِذاعةُ بیان :۔ بیان جاری کرنا

الاِذاعة بالرادیو :۔ ریڈیو براڈ کاسٹنگ

اِذاعةُ السِرّ :۔ راز کھولنا، راز فاش کرنا

اِذاعة عُمُوم الھند :۔ آل انڈیا ریڈیو

اِذاعةٌ لاسِلکیة :۔ ریڈیو

اذاعَات :۔ ریڈیو نشریات، افواہیں، مشہور کردہ خبریں

الاِذعان لِ :۔ تسلیم کرنا، معترف ہونا، مطیع و فرماں بردار ہونا، عاجزی وانکساری کرنا

اِذعان للمَطلب :۔ مطالبہ تسلیم کرنا

اِذکاءُ الحرکة :۔ تحریک تیز کرنا

آذِنٌ :۔ سگنل، ریلوے سگنل

اُذُن ج آذان :۔ کان، ہینڈل، وہ حلقہ جس سے برتن وغیرہ اٹھایا جائے

اِذْن :۔ اجازت، لائسنس، پرمٹ، اجازت نامہ پاس، پرمیشن

اِذنُ استیراد :۔ امپورٹ لائسنس

اِذنُ ایداعِ خَزینَة :۔ ڈپازٹ رسید

اِذنُ برید :۔ پوسٹل آرڈر

اِذنٌ بالنشر :۔ ریلیز کرنا

اِذنُ تَسلیم :۔ ڈیوری آرڈر D.O.

اِذنُ تصدیر :۔ ایکسپورٹ لائسنس

اِذنُ صَرفٍ :۔ پے آرڈر، ادائگی کی اجازت

آذِنَ له بکذا اِذناً :۔ پرمٹ دینا، لائسنس دینا

## ا - ر

اَراجیفُ :۔ افواہیں، جھوٹی خبریں و : اِرجَافٌ

انفراج :- کھلنا، غم زائل ہونا، تکلیف دور ہونا، کشادہ ہونا، وسیع ہونا
الانفراد بالسُّلْطة :- تنہا اقتدار کا مالک ہونا، تن تنہا اقتدار حاصل کرنا
الانفراد بالعمل :- کسی کام کو تنہا کرنا، کسی کام میں منفرد ہونا
الانفراق عن :- الگ ہونا
انفراز :- شق ہونا
انفساح :- کشادہ ہونا، وسیع ہونا، قضاءِ حاجت کرنا، پاک ہونا
انفساخ :- معاملہ ختم ہونا، ٹوٹنا
انفساخ الخطبة :- منگنی ختم ہونا
انفساد :- خراب ہونا، متعفن ہونا
انفصال :- علیحدگی (۲) دراڑ پیدا ہونا
انفصال الخیاطة :- سلائی اُدھڑنا
الانفصالیة :- علیحدگی پسندی
انفصالیون :- علیحدگی پسند
انفصام :- جدا ہونا، منقطع ہونا
انفضاض :- کھلنا، زائل ہونا، ٹوٹنا
انفضاض المؤتمر :- کانفرنس ختم ہونا
انفعال :- تأثر، اشتعال، ناراضگی، آزردگی، ہیش حساسیت (۲) متأثر ہونا
انفعال عاطفی :- جذباتی تأثر
الانفعال والعصبیة :- انفعالیت وعصبیت
انفکاك :- کھلنا، ڈھیلا ہونا، الگ ہونا
انفلات :- رہا ہونا، قبضہ سے نکلنا
انفلاج :- فالج زدہ ہونا
انقاذ :- نجات دلانا، بچا کر لے جانا
انقاذ ارواح الابریاء :- بے گناہوں کی جانیں بچانا
انقاذ الازمة :- بحران ختم کرنا
انقاذ حیاة الرهائن :- یرغمالیوں کو چھڑانا
انقاذ سُمعة :- لاج رکھنا
انقاذ ماءِ الوجه :- لاج رکھنا
انقاذ المحاصیل الزراعیة :- زرعی پیداوار کو بچا لینا
انقاذ الموقف :- پوزیشن سنبھالنا، صورت حال درست کرنا، معاملہ کو سلجھانا، صورت حال سے نمٹنا
انقاذ الموقف المنهار :- گری ہوئی پوزیشن کو سنبھالنا
انقاض البناء :- تعمیری ملبہ
انقباض البطن :- قبض ہونا
انقباض الصدر :- تنگ دل ہونا
انقراض :- خاتمہ
انقسام :- پھوٹ، تفرقہ، اختلاف، خلفشار،

ج: انقسامات

اِنقسامٌ حادٌ :۔ زبردست پھوٹ

الانقِسام الداخِلی :۔ اندرونی خلفشار، پھوٹ

الانقسامُ داخلَ الجیش :۔ لشکر میں پھوٹ پڑ جانا

الانقسام علی الانفس :۔ آپسی انتشار، پھوٹ

انقِسامُ القُوّاتِ الی مَجمُوعاتٍ شَتّیٰ فوجوں کا مختلف گروپوں میں منقسم ہونا

انقِشار :۔ چھلکا اترنا

انقِشارُ الجلد :۔ کھال اترنا

انقِشار الطِلاء :۔ پالش اترنا

انقِشاع الغشاوۃ عن العین :۔ آنکھوں سے پردہ ہٹنا

انقِضاءُ اَجَلِ مُعاھدۃ :۔ معاہدہ کی مدت کا ختم ہونا

انقِضاءُ الالتزام :۔ ذمہ داری ختم ہونا

انقضاءُ المدّۃ :۔ مدت گذر جانا، مدت ختم ہو جانا

الانقضاض علی :۔ حملہ کرنا، پل پڑنا، ٹوٹ پڑنا

انقضاءُ السَّیطَرۃ :۔ اقتدار مٹنا

انقِضاءُ الاَجَل :۔ عمر پوری ہونا

انقِطاع ارسالِ التِلفاز :۔ ٹیلیویژن لائن کٹنا

انقِطاعُ التیّارالکھربائی :۔ بجلی غائب ہو جانا

انقطاعُ الحِبال :۔ کسی کے ذرائع واسباب کا ختم ہو جانا

انقِطاع حرَکَۃ المرور :۔ آمد ورفت بند ہونا، ٹریفک بند ہونا

انقِطاع شئ :۔ گیپ ہونا

انقِطاعُ العَلاقۃ ببلادٍ :۔ ملک سے تعلق منقطع ہونا

انقِلابٌ عَسکَریّ :۔ فوجی انقلاب

انقِلابٌ عَسکریّ فاشِل :۔ ناکام فوجی انقلاب

انقلابٌ فاشِل :۔ ناکام انقلاب

انقلابٌ قَامَتْ به قوّاتُ الجیش :۔ فوجی انقلاب

انقیادٌ اَعمیٰ :۔ کورانہ تقلید

انکارُ الذات :۔ خود فراموشی

انکارُ مُعاھَدۃ :۔ معاہدہ سے پھرنا

انکِسارالاَعضاء :۔ اعضاء شکنی

انکِشاف السِرّ :۔ افشاءِ راز ہونا

اِنکِلترا :۔ انگلستان

الانکلیزیة البریطانیة :۔ برٹش انگلش، برطانوی انگلش
انکماش :۔ سکڑنا
انکماش الجلد :۔ سلوٹیں پڑنا، سکڑنا، سمٹنا
الانکماش فی الاقتصاد :۔ اقتصادیات میں کمی
انکماش الطلب :۔ مانگ میں کمی، ڈیمانڈ کم ہونا
انکماش العُملة :۔ سکہ کے چلن میں کمی
الانکماش النقدی :۔ سکہ کی کمی
انماء :۔ ترقی دینا، بڑھانا
أُنموذج۔ نموذج :۔ ماڈل، نمونہ، ڈیزائن فارم ج: نماذج
اِنهاءُ الی... :۔ اطلاع دینا
اِنهاءُ الأزمة بطرق سلمیة :۔ پرامن طریقہ سے بحران کو ختم کرنا
اِنهاءُ حالة الحرب :۔ حالتِ جنگ ختم کرنا
انهاءُ الحدیث مع اَحد :۔ بات چیت ختم کرنا
اِنهاءُ الشیٔ الی الابد :۔ ہمیشہ کیلئے ختم کرنا
انهاءُ القتال :۔ لڑائی بند کرنا

اِنهاء المُحادثة :۔ بات چیت ختم ہونا
انهاءُ المعاهدة :۔ معاہدہ ختم کرنا
انهاءُ المعرکة :۔ جنگ بند کرنا
انهاءُ المناقشة :۔ بحث ختم کرنا
اِنهزامی :۔ شکست خوردہ ذہن، ذہنیت کا، دشمن سے دبنے والا، شکست خوردگی کا احساس رکھنے والا
الانهزامیة :۔ شکست خوردگی
انهشام :۔ ٹوٹنا، چورہ ہونا
انهطال الاحسان :۔ احسان کی بارش ہونا
انهمال الاحسان :۔ احسان کی بارش ہونا
انهمرت الاسئلة علی المتحدّث :۔ متکلم پر سوالات کی بھوچار ہوئی
انهیار :۔ خاتمہ، زوال، گرنا، منہدم ہونا گراوٹ، انہدام
انهیار جهاز الدّولة :۔ حکومتی ڈھانچہ کمزور ہونا
انهیار السُّلطة :۔ اقتدار ختم ہونا، اقتدار کو زوال آنا
الانهیارُ السیاسیّ :۔ سیاسی زوال
الانهیار العَصبی :۔ اعصابی کمزوری
انهیارُ القضیّة :۔ کیس خراب ہونا
انهیارُ الملکیّة :۔ خاتمہ ملکیت

اِنهیال علی ...:- پل پڑنا

ا ۔ و

اَوَاصِرُ. و: آصِرَةٌ:- رشتہ
اَواصِرُ الصَّداقة :- دوستی کے رشتے
اواصِرُ مشترکة :- باہمی رشتے
اَوامِرُ:- احکام و: اَمرٌ
اوامرُ مُستَعجَلة :- ہنگامی آرڈر
اَوَانٌ :- موسم، سیزن ج: آوِنَةٌ
اَوَانٍ زُجَاجِيّة :- شیشے کے برتن
اوتوماتیکیّ :- آٹومیٹک، خودکار
اُوتُمبیل اوتوموبیل :- موٹرکار
اَوْجُ المَجْد :- نقطۂ عروج
اَوجُهُ الایراد :- مدات آمدنی
اَوجُهُ الخِلاف :- اختلاف کی وجوہات
اَوجُهُ الصَّرف :- مداتِ خرچ
اوجُهُ النَّشاط :- سرگرمیوں کی انواع
اَوَدة :- بوجھ، لوڈ
اَوْرَاقٌ و: وَرَقٌ:- کاغذات، پرچے
اوراقُ الاِعتِماد :- شناختی کاغذات، اَسنادِ کار، اَسنادِ سفارت، تعارفی کاغذات جو ایک سفیر دوسرے ملک کو پیش کرتا ہے، سفارتی اسناد
اوراقُ اعتمادِ السفیر :- اَسنادِ سفارت

اوراقُ تحقیقِ الشخصیة :- شناختی دستاویزات
اوراقُ التعیین :- کاغذاتِ نامزدگی
اَوراق الحَظّ :- لاٹری
اوراقُ دَفع :- کاغذات ادائیگی
اوراق قَبْضٍ :- کاغذات وصولیابی
اوراق نقدٍ لاَ غِطَاءَ لَهَا :- نوٹ جن کی پشت پر سرمایہ نہ ہو
الاوراق المُرفَقه :- منسلکہ کاغذات
اَوْرُبّا :- یورپ
اورُبّیّ :- یورپین، یورپ کا
اُورْطَة :- بٹالین، ایکہزار سپاہیوں کی جماعت
اَوْسَاطٌ و: وَسَطٌ:- حلقے
الاوساطُ الادَبیّة :- ادبی حلقے
الاوساطُ التجاریّة :- تجارتی حلقے
الاوساطُ الدینیة :- دینی حلقے
الاَوساطُ العلمیة :- علمی حلقے
اَوسَطُ :- مڈل، درمیانہ
اَوْسِمَةٌ:- و: وِسَامٌ :- نشانات تمغے
اَوْضَاعٌ:- احوال، حالات، و: وَضعٌ
الاوضاع الاقتِصادیة :- اقتصادی حالات
الاَوضاع الدستوریة :- آئینی احوال
اَوْضاعُ راهِنة :- موجودہ حالات

الاوضاعُ السَّائِدةُ فی البَلَد:۔ ملک کے عام حالات

اَوضاع قاسِیَة:۔ سخت حالات

اوضاع مُتَقَلِّبَة:۔ بدلتے ہوے حالات

اوضاع مُضطَرِبَة:۔ دِگرگوں حالات غیر اطمینان بخش حالات، غیر یقینی حالات

اَوُدَة:۔ کمرہ، چیمبر

اوغُندا:۔ یوگنڈا

اُوقِیَة:۔ (وزن) اونس

اَوّلُ:۔ فرسٹ

اَوّل البارح:۔ پرسوں گذشتہ

اول العَھد:۔ ابتدائی دور

اَوّلاً باَوّلٍ:۔ سب سے پہلے، فوری طور پر

اَولادُ الذَّوَاتِ:۔ بڑوں کی اولاد

اولمبیة:۔ اولمپک

اَوْلَوِیَّة:۔ اولیت، فوقیت

اولویةٌ مُطلَقة:۔ کامل فوقیت

اُولیٰ:۔ فرسٹ

اَولیاءُ اُمور الطلبة:۔ سرپرستانِ طلبہ

اَوّلیّاتُ العِلم:۔ مبادی علم

اوھباشی:۔ دفعدار، فوج کا ایک چھوٹا عہدہ دار، جس کے ماتحت سپاہی ہوتے ہیں، دس فوجی سپاہیوں کا افسر (ترکی)

## ا ۔ ہ

الاِھابة باَحَدٍ:۔ اپیل کرنا

اِھاجَة:۔ اشتعال دلانا، جوش دلانا

اَھالِی بَلَد:۔ آبادی، باشندگانِ شہر

اھتِزازُ الثِّقة لفلان:۔ کسی پر اعتماد میں فرق آنا

الاِھتمامُ بشَیٔ:۔ دلچسپی، توجہ، نوٹس، اٹینشن (۲) دلچسپی لینا، توجہ دینا

الاھتِمام بالسُّلطة:۔ اقتدار سے دلچسپی لینا

اھتِمامٌ مُتبادِل:۔ باہمی دلچسپی

الاھتِمام المشتَرك:۔ باہمی دلچسپی

اھتِمامات رَئِیسیّة:۔ بنیادی دلچسپیاں

اَھْدَاف، و: ھَدَف:۔ اغراض و مقاصد، ٹھکانے، نشانے

الاَھداف التوسُّعیة:۔ توسیع پسندانہ مقاصد

آھدافٌ عَسکَرِیَّة:۔ فوجی ٹھکانے

اَھدافُ المدَافع:۔ توپوں کے نشانے

اَھدافٌ مَدَنیة:۔ شہری ٹھکانے

آھدافٌ مشترکة:۔ مشترکہ مقاصد

آھْلٌ لِـ...:۔ فِٹ، مناسب، لائق

آھْلِیّ:۔ شہری، سِول (۲) ملکی

آھْلِیَّة:۔ صلاحیت، اختیار، استعداد، کوالیفکیشن

اَهَمَّه كذا اِهْمامًا :- سروکار رہونا

اِهمال :- لاپرواہی، بے توجہی، بے اعتنائی، کوتاہی، غفلت۔

اَهَمِّية رَئِيسية :- بنیادی ضرورت، زبردست اہمیت

الاَهَمِية المَصيرِيّة :- بنیادی اہمیت

اَهوالُ الحَرب :- جنگ کی ہولناکیاں

ا ۔ ء

اِئتِلاف :- وِفاق، متحد ہونا، جڑ جانا، عادی ومانوس ہونا

اِئتِلافٌ حُكُومِيّ :- سرکاری وِفاق

اِئتِمان :- کریڈٹ، اعتماد، (۲) اعتماد کرنا

اَلاِئتِمانُ الاِجتماعي :- سوشل کریڈٹ

ا ۔ ی

اَيامُ التفريغ :- ڈِسچارج کا عرصہ

ايامُ السَّماح :- عرصۂ مہلت

اَيامُ المهلة القانونية :- قانونی مہلت کا عرصہ

اِيجاب :- اثبات

اِيجابًا :- مثبت طور پر

اِيجابِيّ :- مثبت، مثبت کردار والا آدمی

اِيجابيّات :- مثبت اقدامات، کامیابیاں

اِيجادُ التوازُن السِّياسي :- سیاسی توازن قائم کرنا

ایجادُ التوافُق والوَحْدَة :- اتفاق پیدا کرنا

اِیجادُ الحَلِّ السِّلمِيّ لكذا :- پُرامن حل نکالنا

ایجادُ حَلِّ المُشكِلَة :- مسئلہ کا حل نکالنا

ایجادُ رَوابِطَ مُباشِرَة بَيْن :- براہِ راست تعلقات پیدا کرنا

ایجادُ مُبَرِّرٍ لشَئ :- جواز پیدا کرنا

ایجادُ المَخْرَج :- راہ نکالنا

اِیجادُ مَخرَج الاَزمَة :- بحران سے نکلنے کی راہ تلاش کرنا

ایجادُ المَشاكل :- مشکلات پیدا کرنا

ایجادُ المنافِذ :- راہیں نکالنا

ایجادُ النَّاخِب :- ووٹر تیار کرنا

ایجادُ النَّائِب :- ممبر بنانا

ایجارٌ مَدفوعٌ مُقَدَّمًا :- پیشگی ادا کیا ہوا کرایہ

ایجاز :- اجمال

ایجاءات :- اشارے

الاِيداع :- رقم جمع کرنا

اِيداع فی المَصرِف :- بینک میں رقم جمع کرنا

ایداعٌ لمدةٍ محدودةٍ :- فکسڈ ڈپازٹ
ایداعُ نقود :- بینک میں روپیہ جمع کرنا
الإیداع والسحب :- لین دین (بینک سے)
ایداعٌ یُسحب لدی الطلب :- عند الطلب لی جانے والی امانت
أیدی عاملة :- مین پاور، افرادی طاقت
الآیدیولوجیة العقائدیة :- خیال پرستی، تصورات کا عالم
الآیدیولوجیة الشیوعیة :- کمیونسٹ آئڈیالوجی
إیراد :- آمدنی، پیداوار، انکم ج: ایرادات
إیرادُ الجمارك :- کسٹم آمدنی
الإیرادُ الصافی :- خالص آمدنی، خالص نفع
الإیرادُ العائلی :- فیملی انکم، خاندان کی آمدنی
ایرادٌ مدفوعٌ مقدّمًا :- پیشگی ادا کردہ آمدنی
ایرادُ مدی الحیاة :- آمد تا زیست
ایرادٌ مکتسب :- کمائی ہوئی آمدنی
ایرادات مقبوضة مقدّمًا :- پیشگی وصول کی ہوئی آمدنی
الإیرادات والمصروفات :- آمد و صرف

إیصال :- رسید ج: ایصالات
إیصالُ أمانة :- رقم جمع کرنے کی رسید ڈپازٹ رسید۔
ایصالُ إیداع :- جمعِ امانت کی رسید
إیصالٌ بکلّ المبلغ :- پوری رقم کی رسید
ایضاح :- تشریح، تشریحی نوٹ
إیضاحی :- وضاحتی
ایفاد :- وفد بھیجنا، روانہ کرنا
ایفاءٌ لِدَین :- ادائیگی قرض
ایقاعٌ :- اثر
إیقاعٌ بین :- اختلاف پیدا کرنا
ایقاع الحریق :- آتش زنی
ایقاعٌ علی القدمیة :- ہارمونیم بجانا
ایقاع اللوم علی أحد :- ملامت کرنا
ایقاف :- منع کرنا، روکنا، بند کرنا، مانع ہونا، اریسٹ کرنا، حوالات میں رکھنا
(۲) بندش، روک تھام
إیقاف الاتجاه :- رجحان کی روک تھام کرنا
ایقاف الإذاعات :- نشریات بند کرنا
ایقاف الاعتداءات :- حملے روکنا
ایقافُ التقدّم :- پیش قدمی روکنا
ایقاف التنفیذ :- کارروائی روکنا
ایقافُ حرکةِ المرور :- آمد و رفت بند کرنا

ٹریفک بند کرنا

ایقافُ الحَملَةِ المُضادَّةِ له :- مخالفانہ مہم بند کرنا، جوابی حملہ بند کرنا

ایقافُ الدَّفع :- ادائیگی روکنا

ایقافُ دفع شِیك :- چیک روکنا

ایقافُ العَمَل :- کام بند کرنا، روکنا

ایقاف عن العَمَل :- سسپینڈ کرنا، ڈیوٹی سے روکنا

ایقاف القِتال :- جنگ بند کرنا

ایقاف الموتور :- موٹر بند کرنا

ایقاف النّشاط :- سرگرمی کو بند کرنا

اِیمَانٌ بِشیٔ :- یقین

اِیمَانٌ خَالِصٌ :- مکمل یقین

# ب

بَابٌ ج: اَبْوَابٌ :- دروازہ

بابٌ اَرضِیّ :- زمین دوز دروازہ

باب خَلفِیّ :- بیک ڈور، پچھلا دروازہ

بابٌ دَوّار :- گھومنے والا دروازہ

بابٌ ذو مصاریعَ قابِلَة لِلطیّ :- فولڈنگ ڈور

البابُ الرئیسی :- مین گیٹ، صدر دروازہ

بابٌ سَقفِیّ :- چھت دار دروازہ

بابٌ لَفّاف :- خودکار دروازہ، فولڈنگ دروازہ

البابُ المُصَرَّع :- کواڑوں والا دروازہ

باب و بابَة :- رُتبہ، عہدہ

بابور البحر :- سمندری جہاز

بابور سِکّةِ الحَدید :- ریلوے انجن

باتٌّ :- قطعی، فیصلہ کن

بِاِتقانٍ :- مہارت کے ساتھ، پختگی کے ساتھ، خوبی کے ساتھ

بَاتور :- ایک خاص قسم کی چٹائی

بارِجَة ج: بَوارِجُ :- جنگی جہاز

بِالاَجَل :- علی الحساب

بالاِجماع :- بالاتفاق

بِاِجماع الاَصوات :- باتفاق آرا،

باحَة :- کھلی جگہ، میدان ج: بُوُحٌ

باحِثٌ :- محقق

بِاِحکامٍ :- ٹھیک ٹھیک، مضبوطی سے

باخِرَة ج: بَواخِرُ :- اسٹیمر، دُخانی جہاز

باخرةُ البَضائع :- مال بردار جہاز

باخرة التَجَسُّس :- جاسوسی جہاز

باخِرةُ شَحن :- بار برداری کا جہاز
بادِرة ج: بوادِرُ :- منظر، بدیہی چیز، علامت
البادِرة الوُدِیة :- دوستانہ علامت
بادِئَ ذي بدءٍ :- شروع میں
باذِنجانُ و: باذِنجانَة :- بیگن
بارِجَة :- مسلح جہاز، جنگی جہاز، میدانِ جنگ
ج: بوارِجُ
بارِجةُ امیرِ البحر :- جہاز جس پر امیر البحر
کام کر رہا ہو
بارِد :- کولڈ، ٹھنڈا
بارِع :- ماہر
بارَكَ جُهودَہ مُبارکَة :- خراجِ تحسین پیش
کرنا، سراہنا
بارلمان :- پارلیمنٹ
بارنامج :- پروگرام، فہرست
البارومِترا :- بارومیٹر، بیرومیٹر، آلۂ باد پیما
بالاِستِسلام :- ہتھیار ڈال کر
باِستمرار :- ہمیشہ، مسلسل، برابر، لگاتار
بِاَسْرَعِ مَا یُمکن :- جس قدر جلد ممکن ہو
باسمِ فلان :- فلاں کی طرف سے
بإشارةٍ الی ... :- بحوالہ
باشکیر :- تولیہ
باشمِئزازٍ :- ناگواری سے

باص ج: باصات :- بس
بالاضافة الی کذا :- بشمول اس کے، باوجودیکہ
باقَة ج: باقات :- خوشہ، گچھا
باقَةُ زهُور :- گلدستہ
بأقربِ سُرعَةٍ مُمکنة :- بعجلتِ ممکنہ
بالأقساطِ المُساوِية :- مساوی قسطوں پر
بأقصٰی حَدٍ :- زیادہ سے زیادہ
بأقصٰی سُرعةٍ :- انتہائی تیزی سے
الباقي من الطلب :- بیک آرڈر، باقی ماندہ
فرمائش
بِاَکْمَلِهِ :- کل کا کل، سب کا سب
بالٍ :- گلا ہوا، کرم خوردہ
بالِغُ ذِرْوَةٍ :- ہائی، انتہائی بلند
البالغ قدرہ کذا :- جس کی مقدار (اتنی ہے)
بالو :- بال کا معرب، کرہ، گیند
بالون :- (مع) غبارہ
بامیا :- بھنڈی
بانٍ ج: بُناة :- مؤسس، اپنے خرچ سے تعمیر
کرنے والا
الباني :- بلڈنگ ساز ج: بُناة
باهِتٌ غامِض :- ڈِم، بہت ہلکا
باهِر :- خیرہ کن، لاجواب بنانے والا
باهِظ :- باعثِ مشقت، وزن دار، گراں بار

حد سے زائد

بَاءَ بِالْفَشَلِ:- ناکام ہوا، ناکامی پر ختم ہوا

بَاءَتِ الْمُحَاوَلَة بالفشل:- کوشش کا ناکام ہونا

بائع:- ڈیلر، سیلزمین، سیلر، تاجر، سوداگر بزنس مین

بائع اَدَوَاتِ الکتابة:- اسٹیشنر، لکھائی کا سامان فروخت کرنے والا

بائعُ بِالتَجزِئَة:- ریٹیل میں فروخت کرنیوالا

بائع التَّجزِئَة " "

بائعُ جائِل:- ہاکر، پھیری والا

بائعُ الصُّحُف:- نیوز ویائے، اخبار فروش

بائع الکتب:- بک سیلر

بائعُ مُتَجوِّل:- پھیری لگا کر بیچنے والا

بائِقَة ج: بوائقُ:- مصیبت، ایذا، شر

باریس:- پیرس

بِاِیعاذِ من فلان:- فلاں کے اشارے پر

(ب - ت)

بَتٌّ:- فیصلہ، تطعیت

بتُّ الامر وفیه:- آخری فیصلہ کرنا، فیصلہ کرنا، طے کرنا

بتاتًا:- قطعی طور پر، آخری طور پر، بالکل۔

بَتَاسة:- پٹاس

بِالتالی:- نتیجہ کے طور پر، نیز، لہذا، نتیجہ یہ ہوا کہ

بالتتابع:- مسلسل، پیہم، برابر

بَتْرٌ:- قطع وبرید، نقص

بِتَرَوٍّ:- سوچ کر، غور وفکر سے

بترول (مع)، پٹرول، مٹی کا تیل

بترول خام:- غیر صاف شدہ پٹرول

بترول مُکرَّر:- صاف شدہ پٹرول

بالتَّساوی:- برابر

بالتضامن:- متحدہ طور پر

بالتعاقب:- مسلسل، لگاتار

بتعبیرِ آخرَ:- بالفاظِ دیگر

بالتفصیل:- تفصیل سے

بالتناوُب:- نمبروار

بَتِنجَان: بینگن

ب - ث

بَثُّ الاَلغَام:- سرنگ بچھانا

بَثُّ روح الذُّعر:- دہشت انگیزی پھیلانا

بَثُّ السُّمُوم:- زہر افشانی کرنا

بَثُّ الفِکرة:- نظریہ کی اشاعت کرنا

بَثَقَ ـِ بَثْقًا:- شق کرنا، توڑنا، چاک کرنا پانی کا نہر کو توڑنا

بِثِقل:- مشقت کے ساتھ، محنت کے ساتھ

ب — ج

بِجانبِ شئٍ :۔ ساتھ ساتھ

بِجُملةٍ :۔ سب کا سب، کل

بالجُملة :۔ خلاصہ یہ ہے کہ، (۲) ٹھوک، ہول سیل، ایک دفعہ، اکٹھا

بَجّنَ المسمارَ تبجیناً :۔ کیل ٹھونکنا

بِجوارِ :۔ آس پاس

ب — ح

بَحّاثة :۔ محقق

بَحّارة : جہاز راں، ملاح، کشتی راں و: بَحّارٌ

بِحارة : جہاز رانی، ملاحی

بِحالةٍ عصبیّة : جذباتی طور پر

بحالةٍ راهنةٍ : بحالتِ موجودہ

بَحْث: تحقیق، ریسرچ، تھیسیز، غور و خوض، مطالعہ، اسٹڈی ج: اَبحاث و: بُحوث

بَحثٌ اِستِقرائیٌ :۔ تجرباتی ریسرچ

بَحث الامر :۔ غور کرنا، اسٹڈی کرنا ریسرچ کرنا

بَحث عِلمیّ :۔ ریسرچ

بَحَثَ عن (ف) تلاش کرنا، جستجو کرنا

البحث عن البترول :۔ پٹرول تلاش کرنا

بَحث فی الشئ :۔ غور و فکر کرنا

بَحَثَ فی الموضوع :۔ (ف) تحقیق کرنا غور کرنا، چھان بین کرنا

بَحثُ المسئلة :۔ مسئلہ پر غور کرنا

بَحثٌ مُقارِنٌ :۔ تقابلی مطالعہ

بَحثٌ و مُناقشة :۔ بحث و مباحثہ

بِحِدّةٍ :۔ تیزی سے، درشتی کے ساتھ

بِحَذَرٍ :۔ احتیاط کے ساتھ، محتاط طور پر

بالحَرامِ :۔ ناجائز طور پر

البَحرالاَبیض :۔ بحرِ روم

البَحرُالاَحمرُ :۔ دریائے قلزم

البَحرالاطلانطی :۔ بحر اٹلانٹک جو افریقہ و امریکہ کے درمیان واقع ہے

بَحرُالظلمات :۔ دریائے اٹلانٹک

البَحرُالمُحیط :۔ بحرِ کاہل، پانچ براعظموں کو محیط

بَحرِیّةٌ :۔ بحریہ، بحری طاقت

بِحَسَبِ ماتُملیه التطوّرات :۔ جیسا کہ ترقیات کا تقاضا ہے

بِحُسنِ قَصْدٍ :۔ نیک نیتی سے

بِحُسنِ نِظامٍ و ترتیبٍ :۔ اچھی طرح سلیقہ کے ساتھ

بالحَصْرِ :۔ ٹھیک ٹھیک، تحقیقی طور پہ

بِحَفْلِهم :۔ سب کے سب

بِحُکمِ کذا :۔ بسبب، بربنا، تحت

بِحُكمِ المنصِب :- از روئے عہدہ
بِحَيثُ :- باعتبار، بلحاظ، اس طرح کہ
بِحَيثُ اَن ... :- بایں طور کہ، اس اعتبار سے کہ
بُحَيرَة ج : بُحَيرات :- جھیل، تالاب

ب ـ خ

بُخار :- بھاپ، اسٹیم، گیس، ج : اَبخِرَة
بُخارِيّ :- دخانی، بھاپ دار
بُخارِيَّة :- اسٹیمر، بمبہ
بَخسُ قيمَةٍ :- قیمت کم کرنا
بِخُصوصٍ :- بسلسلہ
بِخُطىً حَثيثَةٍ :- تیز رفتاری کے ساتھ، تیز گامی کے ساتھ
بُخَّيخَة :- پچکاری، سرنج
بُخَّيخَةُ الحَدائِق :- باغبانی کا آب پاش
بُخَّيخَةُ رَشّاشَة :- آب پاش (حجام کا)
بُخَّيخَةُ العُطور :- گلاب پاش

ب ـ د

بُدّ :- چارہ کار، چھٹکارا، خلاصی، حصہ
بِدايَة الطَّريق :- ابتدائی مرحلہ
بِدايَةُ مَعالِمِ الشَّئ :- آثار نظر آنا
بِدِقَّةٍ :- پورے طور پر، صحیح طور پر
بِدِقَّةٍ رائِقَةٍ :- بہت شاندار طریقے پر
بَدَل :- الاؤنس، معاوضہ، بدلہ، تبدیلی
بَدَل الاشتراك :- خریداری، اخبار یا رسالہ کی قیمت، اخباری چندہ
بَدَلُ اقامة :- کرایہ قیام، وظیفہ خورد و نوش الاؤنس جو خورد و نوش کے لئے دیا جائے
بَدَلُ انتِقال :- سفر الاؤنس
بَدَلُ سَفَر :- کرایہ سفر، سفر الاؤنس
بَدَلُ سَكَن :- رہائشی بھتہ، رہائشی الاؤنس (۲) کرایہ مکان
بَدَل مَيدانٍ :- فیلڈ الاؤنس
بَدَلاً مِن كَذا :- بجائے اس کے
بَدَلات و : بَدَل :- الاؤنس
بَدلَة :- یونیفارم، سوٹ
بَدلَةُ رِجال :- مردانہ سوٹ
البَدمِنتن :- بیڈمنٹن
بالدَّور :- نمبر سے، باری باری
بِدُون اَساس :- بے بنیاد
بِدون سَفكِ دِماء :- بلا خونریزی
بِدون ضريبة :- بلا ٹیکس
بدون فوائد :- بلا سود
بِدون قَيد او شرط :- بلا قید و شرط
بِدون مَصروفات بلا خرچ

بِدونِ مُقابِلٍ:۔ مفت
بِدونِ مُقدّماتٍ:۔ بلاتمہید
بَدْءٌ:۔ آغاز، اول، شروع، اسٹارٹنگ ابتدا۔
بَدَأَ اسمُه يخبُو:۔ اس کا نام مٹنے لگا
بَدَأ سِلسِلةٌ من الانفجارات:۔ اس نے برسنا شروع کر دیا
بَدْءُ نَشَاط:۔ سرگرمی جاری کرنا
بَدأتِ الجامعة بالإعدادِ لهذا المؤتمر جامعہ نے اس کانفرنس کی تیاری شروع کر دی
بدأتِ اللّجنةُ عَمَلَها:۔ کمیٹی نے اپنا کام شروع کر دیا
بدأتِ المباحثاتُ برئاسةِ فلان:۔ فلاں کی صدارت میں بات چیت شروع ہوئی
بَدِيع:۔ عجیب، عمدہ، موجد، خالق،، اچھا اچھوتا، ج: بَدائِعُ
بَدِيلُ شئٍ:۔ متبادل، بدل
بَدِيلٌ صالح:۔ نعم البدل

ب — ذ

بَذْلٌ:۔ قربانی، قربانی کرنا
بَذْلُ اقصىٰ جُهودٍ:۔ آخری سے آخری کوشش کرنا
بَذلُ التضحِيات من اَجْلِ تحقيق الاَهداف:۔ مقاصد کی تکمیل کے لئے قربانیاں دینا
بِذْلَة حُكومية:۔ سرکاری یونیفارم
بِذلة مَلِكية:۔ شاہی لباس
بِذلة نِظامية:۔ یونیفارم
بَذْلُ الدَّم:۔ خون دینا، جان دینا، قربانی دینا
بَذلُ المُحاوَلات:۔ کوشش کرنا

ب — ر

بَرّاد (وِعاء لتبريد السوائل) (واٹر) کولر
بَراعة اِداريّة:۔ انتظامی مہارت
البَراعة العَسْكرية:۔ فوجی مہارت
بَرامِجُ التدريب:۔ ٹریننگ پروگرام
بَرامِجُ التنمية:۔ ترقیاتی پروگرام
بَرامِجُ الدِّراسة بالمراسلات:۔ مراسلاتی کورس
البراندی (شراب مُسكِر) برانڈی
بَراءة:۔ معصومیت (۲) سند، ڈپلوما
بُرج:۔ ٹاور، برج ج: اَبْراجٌ
بُرج المُراقبة:۔ کنٹرول روم
البرق اللاسلكی:۔ وائرلیس، ٹیلی گراف
بَرقی:۔ بجلی سے متعلق، بجلی کا

بَرقیاً :- بذریعہ تار
بَرقیّۃ :- ٹیلی گرام، تار، ج: برقیّات
بَرقیۃ بالشّفرۃ :- کوڈڈ ٹیلی گرام
برقیّۃ جَوابیۃ :- جوابی تار
برقیۃ غیرمُستعجَلۃ :- معمولی تار
برقیۃ لاسلکیۃ :- وائرلیس ٹیلی گرام
برقیّۃ مُستَعجَلۃ :- ارجنٹ تار
برقیّۃ مُماثلۃ :- ویسا ہی تار، سابق جیسا
برقیّۃ مُؤَجَّلۃ :- میعادی تار
برقیاتُ عزاء :- تعزیتی تار
بَرَکہ تبریکا :- مبارکباد دینا، برکت کی دعا کرنا
بُرکان ج: براکینُ :- آتش فشاں
بُرکانُ ثائِرٌ ھادر :- زبردست لاوا اچھلنے والا آتش فشاں
بِرکَۃ ج: بِرَکٌ :- حوض، تالاب، گڑھا
بَرلِمان :- پارلیمنٹ
البَرلمان السلیم :- صاف ستھری پارلیمنٹ
البرلمان المَحلّی فی الولایۃ :- صوبائی اسمبلی
بِرمیل ج: برامیلُ :- بیرل، ڈرم، تیل کا پیمانہ
برنامج :- ایجنڈا، پروگرام، فہرست، ج: برامِجُ
برنامجُ اِصلاحیٌ :- اصلاحی پروگرام
بَرنامجُ ذوالنِقاط العِشرین :- بیس نکاتی پروگرام
بَرنامجُ الغِذاءالعالمی :- عالمی غذائی پروگرام
بَرنامجٌ مَحلِیّ :- مقامی پروگرام
برنامجُ المراجَعۃ :- آڈٹ پروگرام
برنامج المُسَاعدۃ الخارِجیّۃ :- بیرونی امداد کا پروگرام
بروتوکول :- دستاویز، معاہدہ، متعینہ طریقہ کار
بُرُوز (ن) :- اُبھار، نمایاں ہونا
بُروزُالعُروق فی الایدی النّحیلۃ :- نازک ہاتھوں کی رگیں دکھائی دینا
بُروفۃ المطبوعات :- پروف
بَرھَنۃ علی الوَطنیۃ :- شہریت کا ثبوت پیش کرنا
بَرئ :- معصومانہ
برئ ج: اَبریاءُ :- بے گناہ، معصوم
البَرید :- میل، ڈاک
بریدٌ بَحرِیّ :- بحری ڈاک
برید جَوّی :- ایرمیل، ہوائی ڈاک
بریدٌ صادِر :- جانے والی ڈاک
بریدٌ مُسَجّل :- رجسٹرڈ میل
برید وارِد :- آنے والی ڈاک
بریدی :- ڈاک سے متعلق

بَرِيطانيا العُظمىٰ :- بر طانیہ عظمیٰ
بريطانية :- بِرٹِش، برطانیہ
بريق :- آب وتاب
بَرِّيمة :- برما، پیچکش

ب ــ ز

بِزّة :- یونیفارم
بِزّة عسكرية :- فوجی وردی

ب ــ س

بَساطة :- بے تکلفی، سادگی
بُستانيّ :- گارڈنر، مالی، باغباں
بَسْطُ النفوذ على . . . :- (ن) اقتدار جمانا، رسوخ پھیلانا
بِسِعرٍ :- بھاؤ سے، ریٹ سے
بسِعرِ مُشْترانا :- ہماری خرید پر
بسعرٍ مُعيّن :- مقررہ قیمت پر
بسكَويت :- بسکوٹ
بسُوءِ قصدٍ :- بدنیتی سے
بسُوءِ النية :- بدنیتی سے

ب ــ ش

بِشأنِ :- سلسلہ میں
بشكلٍ افضلَ :- زیادہ بہتر طور پر
بشكلٍ مُباشرٍ :- براہ راست
بشكلٍ مُقنِعٍ :- اطمینان بخش طور پر

بِشَهرٍ مُسبَقٍ :- ایک مہینہ پہلے
بَشيرُ سَلام :- امن کا پیغامبر
بِالشيوع :- مشترک، مشترک طور پر

ب ــ ص

بصَدَدِ كذا :- فلاں سلسلہ میں
بالصّدفة :- اتفاقاً
بصُعوبةٍ بالغةٍ :- بڑی مشکل سے
بصِفةٍ استِشارية :- مشورہ کے طور پر
بصِفة رَسْمية :- باضابطہ، سرکاری حیثیت سے، قانونی طور پر
بصِفة سِرّية للغاية :- انتہائی خفیہ، انتہائی خفیہ طور پر، انتہائی رازدارانہ
بصِفة عاجِلةٍ :- فوری طور پر
بصفة قانونية :- قانونی طور پر
بصفة المرء الشخصية :- آدمی کی ذاتی حیثیت سے
بصِفةٍ مؤقّتة :- عارضی طور پر
بَصَل تازج :- تازہ پیاز
بَصَل مُجفّف :- خشک پیاز
بَصَل مُخلّل :- پیاز کی چٹنی، سرکہ ملی ہوئی پیاز
بَصْم :- سیل
بَصْمة ج: بَصَمات :- نشانِ انگشت، نشانِ انگوٹھا

بَصْمَةُ الإِصْبع :- نشانِ انگشت، نشانِ انگوٹھا
بصُورةٍ أفضل :- زیادہ بہتر طریقہ پر
بصُورةٍ حاسِمةٍ :- قطعی طور پر
بصُورة عنيفة :- تشدد آمیز طریقہ پر
بصُورة غيرِ مَضمُونة :- غیر اطمینان بخش طریقہ پر
بصُورةٍ فِعلية :- عملی طور پر
بصُورة مَضمونة :- اطمینان بخش طریقہ پر
بَصِيرة :- دور اندیشی
بَصيص من أمَل :- امید کی ایک کرن

ب ـ ض

بِضاعَة :- مالِ تجارت
بِضاعة تالِفة :- (مقابل سليمة) خراب سامان
بِضاعَة التجارة :- سامانِ تجارت
بِضاعة تحتَ التشتغيل :- سامان زیر ترتیب
بضاعة تحتَ الصُّنع :- زیر تیاری سامان
بِضاعة حاضِرة :- تیار شدہ سامان
بضاعة سليمة (مقابل تالفة) اچھا سامان
البضاعة فى الطريق :- سامان چل پڑا ہے (یعنی راستہ میں ہے)
البضاعة المؤمّن عليها :- انشورڈ سامان بیمہ شدہ مال
بضائعُ بقّالة :- پرچون کا سامان
بضائعُ بالقطعة :- خوردہ سامان، سامان کے پیس
بضائع بَلاسْتِك :- پلاسٹک کا سامان
بضائع تُدفع عنها عوائِدُ جُمركية :- سامان جس پر کسٹم دیا جائے
بضائعُ ثقيلة :- ہیوی مال، بڑا سامان
بضائع جِلديّة :- چمڑے کا سامان
بضائِع حديدية :- لوہے کا سامان
بضائع خَطِرة :- نازک سامان، پرخطر سامان
بضائع راكِدة :- نہ بکنے والا مال، کنڈم سامان، کنڈم مال
بضائع زُجاجيّة :- کانچ کا سامان
بضائع غيرُ تامّة الصنع :- نامکمل اشیاء
بضائع قابلة للاشتِعال :- آگ پکڑنے والا سامان
بضائع قابلةٌ للتلف :- خراب ہونے والا سامان
بضائعُ قابلة للعَطَب :- خراب ہونے والا سامان
بضائع قليلة القيمة :- کم قیمت چیزیں، کم قیمت مال

بَضائع کاسِدۃ :- بے کار سامان
بضائعُ کبیرۃ الحَجم :- بڑے عدد بڑے سامان
بَضائعُ مُتدَاوِلَۃ :- چلنے والا سامان
بَضائعُ مُمتازۃ :- اعلیٰ قسم کا سامان
بَضائع مِنَ الدرجۃ الاولیٰ :- اول درجہ کا سامان، ایک نمبر کا سامان
بضائع منزِلیۃ :- گھریلو سامان
بضائعُ من صِنفٍ رَدِیٔ :- خراب قسم کا سامان
بضائعُ مُنقرِضَۃ :- گزر سامان، متروک سامان
البضائع المُودَعَۃ فی الجُمرُک :- کسٹم میں پڑا ہوا مال
البضائعُ المُھرَّبۃ :- غیر قانونی درآمد و برآمد شدہ مال
بَضائع ھَندَسِیَّۃ :- انجینرنگ کا سامان
بَضعُ الجِلد :- نشتر زنی

ب ــ ط

بَطَّارِیۃ :- بیٹری
بَطَّاریاتُ سَیَّارات :- موٹر کار بیٹریاں
بطَّاریات الصَّواریخ :- راکٹوں کی بیٹریاں
بَطاطۃ و بَطَاطَس :- آلو
بِطاقۃ :- لیبل، چٹ، کارڈ ج: بَطَائِقُ - بِطَاقَاتٌ
بِطاقۃُ برید :- پوسٹ کارڈ
بِطاقۃ بَرِیدیۃ :- پوسٹ کارڈ
بِطاقۃُ تَحَقِیق الشخصِیۃ :- شناختی کارڈ
بِطاقۃُ تَخزِینٍ :- مال جمع کرنے کا کارڈ
بِطاقۃُ الجرایات :- راشن کارڈ
بِطاقۃُ الدُخُول الی حَفلَۃٍ اَو اجتماعٍ :- داخلہ کارڈ، داخلہ پاس
بِطاقۃُ الزیارۃ :- وزیٹنگ کارڈ، ملاقاتی کارڈ
البِطاقۃُ السِّیاحیۃ :- ٹورسٹ کارڈ
بِطاقۃُ شِراءٍ علی الحساب :- کریڈٹ کارڈ
بِطاقۃُ الصِّنف :- لیبل جس سے سامان کی قسم (کوالٹی) معلوم ہو
بِطاقۃُ عُلبَۃ :- ڈبے کی چٹ
بِطاقۃُ العنَاوین :- ایڈریس بک
بِطاقۃُ مُخرَّمۃ :- سوراخ کیا ہوا سلپ
بِطاقۃ الھُوِیَّۃ :- ایڈنٹی کارڈ، شناختی کارڈ
البِطَالَۃ :- بے روزگاری، بیکاری
بِطَالَۃ دَورِیَّۃ :- وقفہ جاتی بے روزگاری
بِطالۃ مُزمِنۃ :- دائمی بے روزگاری
بِطالۃ مُفتَعلَۃ :- مصنوعی بے روزگاری
بِطالۃ موسَمِیۃ :- سیزنل بے روزگاری
بِطانۃ ج: بِطانات :- استر
بَطانِیۃ ج: بطانیات :- کمبل، بلانکٹ
بالطبع :- بلاشبہ، یقیناً
بِطَبِیعۃِ الحال :- قدرتی طور پر

بالطَرِيحَة :۔ ٹھیک پر
بِطَرِيقِ۔ براہ، واسطہ
بطريقِ غيرِ مُباشِرٍ:۔ بالواسطہ، اِن ڈائرکٹ
بطريقِ مُباشِرٍ:۔ براہِ راست، بلاواسطہ، ڈائرکٹ
بطَرِيقَةٍ عَشوَائِيَة :۔ اندھادھند
بطَرِيقَةٍ نظامية :۔ نمبروار، قاعدہ کے مطابق، حسب ضابطہ
البَطَل :۔ ہیرو، بہادر، مجاہد، ممتاز چیمپئن
بَطَلٌ سِينمائِيّ :۔ فلمی ہیرو
البَطل المِغوار:۔ جانباز ہیرو
بَطَلٌ يُؤَلِّهُه قومُه :۔ ہیرو جسکو اسکی قوم خدامانتی ہے
بُطُولات :۔ بہادرانہ کارنامے
البُطُولة :۔ اعلیٰ کردار، کارنامہ، شجاعت چیمپئن شپ
بُطُولَةُ العالَم :۔ عالمی چیمپئن شپ
بُطُولَةُ العَالمية :۔ عالمی چیمپئن شپ
بُطُولَة مَسْرَحِيّة :۔ ڈرامائی ہیرو شپ ڈرامائی کردار

ب ــ ع

بَعْث ج : بُعُوث :۔ پیغام، مشن، (۲) وفد شام وعراق کی برسرِ اقتدار پارٹیاں، وہ جماعت جو کسی خاص مقصد کے لئے بھیجی جائے
بَعَثَ بالبَرقية الى :۔ تار بھیجنا
بَعَثَ بالرسالة الى :۔ خط بھیجنا، پیغام بھیجنا
بِعْثَة :۔ ڈپوٹیشن، ایجنسی، مشن، وفد، نمائندہ، ادارہ، کمیشن، بااختیار وفد ڈیلی گیشن ج : بعثات
بعثة الأُمم المتّحِدة :۔ اقوام متحدہ کا کمیشن
بعثةٌ تِجارِيَّة :۔ تجارتی وفد، کاروباری مشن
بعثة ثَقافية :۔ ثقافتی مشن
البعثة الجيولوجيّة :۔ جیالوجی کمیشن
بعثة دَبلوماسية :۔ ڈپلومیٹک ایجنسی، سفارتخانہ، سفارتی مشن
بِعثةٌ طُلّابية :۔ طلبہ کا وفد، طلبہ کی جماعت جو کسی خاص مقصد کے لئے بھیجی جائے
بَعْثِيّ :۔ بعث پارٹی سے تعلق رکھنے والا
بُعْدٌ :۔ پہلو، فاصلہ ج : اَبعاد
بُعدٌ شاسع :۔ طویل فاصلہ
بُعدُ النظر :۔ دور اندیشی
بالعدلِ :۔ برابر، انصاف سے
بعدَ مرورِ شَهرٍ من الاطلاع :۔ نوٹس کے ایک ماہ بعد
بعضُ التبرير :۔ کسی حد تک وجہ جواز
بعضُ الوقت :۔ پارٹ ٹائم

بِعِنَادٍ :۔ سختی کے ساتھ، ہٹ دھرمی کے ساتھ

بَعِیدُ المَدٰی :۔ دور رس، طویل المیعاد، طویل الذیل

ب ۔ غ

بَغْتَةً :۔ اچانک

ب ۔ ف

بِفَضْلِكم :۔ آپ کے طفیل سے، سبب سے

بِفَضْلِهِ :۔ اس کے طفیل سے، اس کے سبب سے

بِالفِعلِ :۔ ابھی

بِالفَمِ :۔ زبان سے

ب ۔ ق

بَقّال :۔ پرچون فروش

بَقّالة :۔ پرچون کی دکان جہاں خشک اشیاء فروخت ہوتی ہیں

بقاءُ الشئِ عَقَبةً فی الطریق :۔ رکاوٹ بنا رہنا

بقایا جَیشٍ مُحَطَّمٍ :۔ شکست خوردہ فوج کا بچا کھچا حصہ

بِقُرب :۔ آس پاس

بِقِشْرَةٍ :۔ چھلکوں دار

بالقَضاءِ والقدرِ :۔ حکمِ خداوندی سے

بالقَطّاعی :۔ خوردہ میں، ریٹیل میں

بالقیاس الطبیعی :۔ فل اسکیپ

ب ۔ ك

بکالوریوس فی العلوم التجاریة :۔ بیچلر آف کامرس (B.com.)

بکالوریوس فی الفُنونِ والآداب :۔ بی، اے (B.A)

بُکاءُ التِمساح :۔ مگرمچھ کے آنسو

بِکرٌ :۔ اچھوتا

بَکَرَة :۔ ریل، چرخی

بَکَرَةُ الخُیوط :۔ تاگوں کی ریل

بکرۃُ شَرِیط (فی الآلة الکاتبة) ربن اسپون

بِکَعْبِ جلدٍ :۔ چمڑے کے پشتہ کی

بکفالةِ فلان :۔ فلان کی ضمانت پر

بِکلِّ ثقلٍ :۔ پوری طاقت سے، پوری قوت سے

بِکلِّ جَوارِح :۔ جان و دل سے

بِکُلِّیَتِهِ :۔ سب کا سب، کُل، ٹوٹلی

ب ۔ ل

بِلا ثَمَر :۔ بے نتیجہ، غیر مفید، بے فائدہ

بِلا جَدْوی :۔ بے سود

بِلا رَوِیَّة :۔ بے سوچے

بِلادٌ تحتَ الاِنتداب :۔ عارضی انتظام کے تحت ہونے والے ممالک

البِلاد تُواجِهُ اَزْمَةً کبیرةً :۔ ملک کو بڑا بحران درپیش ہے

بلادُ العَجم :۔ غیر عربی ممالک
بلادُ الکومنویلت :۔ کامن ویلتھ ممالک
بلادُ مُستھلِکة :۔ کھپت والے ممالک
بلادُ مُصنّعة :۔ صنعتی ممالک
بَلادَة :۔ بے حسی، کم عقلی، جمود، کٹرپن، سخت دلی، مردہ دلی
بَلاط و: بلاطة :۔ ٹائل، وہ پتھر جو فرش میں استعمال کیا جائے، دربار
بَلاطُ اِسمنتٍ :۔ سمنٹ کا ٹائل
البَلاط البَابوِی :۔ دربار شاہی
بَلاط المَلِك :۔ قصر شاہی، شاہی محل، دربار شاہی
بِلاطلَبٍ :۔ خود بخود
بَلاغ :۔ اناؤنسمنٹ، خبر، اطلاع، اعلان پیغام، فرمان (۲) دھمکی، نوٹس
ج: بَلاغات
بَلاغ اخیر :۔ الٹی میٹم
بَلاغ رسمیٌ :۔ اعلامیہ، پریس نوٹ
بَلاغ نِھائیٌ :۔ الٹی میٹم
بِلامُقابِلٍ :۔ مفت
بَلاَیِینَ :۔ اربوں، و: بَلیُونٌ
بَلْبَلَة :۔ گڑبڑی، افراتفری (۲) ہنگامہ مچانا
بَلْبَلةُ الافکار :۔ ذہنوں کو پریشان کرنا

بلبلة الرأی العام :۔ رائے عامہ میں ہیجان پیدا کرنا
بَلَدٌ ج: بِلاد :۔ ملک
بَلَد ذو سِیادة :۔ خود مختار ملک
البَلَدُ علی شفا بُرکان :۔ ملک آتش فشاں کے دہانے پر ہے، ملک میں آگ بھڑکنے والی ہے
البَلَد فی مِحَنٍ :۔ ملک آزمائش میں ہے
البلد المُعتَدِی :۔ حملہ آور ملک
البُلدان المُنتِجَة :۔ پیداواری ممالک
البَلَد فی مِحَن :۔ ملک آزمائش میں ہے
بَلَدِیّة :۔ میونسپلٹی، کارپوریشن
البُلشُفیة :۔ اشتراکیت
بَلَط ـُ بَلْطًا : پختہ فرش بنانا، پتھر کا فرش بنانا
بلّط الدار تبلیطا :۔ پلاسٹر کرنا
بلّغ عنه :۔ رپورٹ دینا، کرنا، کسی کیخلاف اطلاعات پہونچانا
بلغ ـُ بُلوغًا :۔ پہونچنا، پالینا، جاننا، کسی بات کا علم ہونا
بَلَغ ارتفاعُه سبعةَ اَمتار :۔ اس کی بلندی سات میٹر ہوگئی

بَلَغَ الاَوْجَ :- ٹاپ کرنا
بَلَغَ الثمرُ :- پک جانا
بَلَغَ الحَضِیضَ :- پستی کو پہونچنا
بَلَغَ الخبَرَ :- اطلاع دینا، خبر بھجوانا، تبلانا
بَلَغَ الذِروۃ :- ٹاپ کرنا
بَلَغَ الرُشْدَ : بالغ ہونا، سنِ شعور کو پہنچنا
بَلَغَ سِنَّ الرشد :- ہوش سنبھالنا، سنِ شعور کو پہونچنا
بَلَغَ السَیلُ الزُّبٰی :- پانی سر سے گذرنا، معاملہ حد سے بڑھنا
بَلَغَ القِمّۃَ :- ٹاپ کرنا
بَلَغَ ماتمنّاہ :- آرزو برآنا
بَلَغَ المقدارُ کذا : مقدار کا کسی حد کو پہونچنا
بَلَغَ الوَلَدُ :- بالغ ہونا
بَلَغَ مُنتھاہ :- وہ آخری حد پر پہونچ گیا
بلغتِ الساعۃ ثمانیۃً : آٹھ بجنا
بُلْغَۃ : بقدرِ کفاف، گذر بسر کے بقدر
بَلکون :- بالکونی
بِلَّور :- آبگینہ، صاف وشفاف پتھر

بَلْوَرۃ :- صاف وشفاف بنانا
بُلوغ التذمُّر والاستیاء الی آخرِ مَدَی
ناگواری وناراضگی کا انتہا کو پہنچنا
بُلوك امین :- کوارٹر ماسٹر (ایک فوجی عہدہ)
بَلّون :- غبارہ. غبارہ نما چیز
بَلِہ ـ بَلَھا وبلاھۃ :- بے وقوف ہونا
کمزور رائے والا ہونا
بَلِیَ ـ بِلًی وبَلاءً :- پُرانا ہونا، بوسیدہ ہونا
بَلَی ـ بَلْیًا :- آزمائش میں ڈالنا، پُرانا کرنا، گرفتار مصیبت کرنا
بلیورا :- پھیپھڑے کی جھلّی
بَلیون (الفُ ملیون) ایک ارب ،
(۱،۰۰۰،۰۰۰،۰۰۰)

ب ــ م

بُمْبَہ (معرب) بمعنی قُنبلۃ :- بم
بِمُتوسّطِ کذا :- اوسط سے
بِمَثابۃِ کذا :- بمنزلہ اس کے
بالمِثل :- ایسے ہی
بِمُجَرَّدِ :- محض، یونہی، اس وجہ سے
بالمُساواۃ :- برابر
بالمَرّۃ (عامّیۃ) بالکل نہیں، قطعاً نہیں
بِمُستویً مُتقدِّمٍ :- اعلی معیار کا، اعلی کوالٹی والا

بالمُشاع :۔ مشترکہ
بالمُصادَفَة :۔ اتفاقاً
بمَعْزِلٍ عن کذا :۔ بے تعلق، جدا، دور، علیحدہ
بالعَمولةِ :۔ کمیشن پر
بمُفْرَدِہٖ :۔ تنہا، بلامددگار
بالمُقارَنة مع :۔ اس کے ساتھ موازنہ کرتے ہوئے
بالمُقاوَلَةِ :۔ ٹھیکہ پر
بمُقتضٰی ذٰلک :۔ اس لحاظ سے
بمِقدارِ ما :۔ کسی بھی مقدار میں، کتنا ہی
بالمَلابِس المَدَنِية :۔ شہری لباس میں، سِول ڈریس میں
بمُنتَهَى القُوَّة :۔ پوری طاقت سے، پوری قوت سے
بالمُنَاوَبَة :۔ باری باری
بمُوافَقَةِ البَرلمان :۔ پارلیمنٹ کی منظوری سے
بمُوجَبِ أنْ... :۔ اس لحاظ سے
بمُوجَب کذا :۔ اس کی رُو سے

ب ــــ ن

بَنَات الأرض :۔ چھوٹی چھوٹی نہریں
بَنَاتُ الدَّهر :۔ شدائد و مصائب زمانہ، سختیاں، مصائب

بَنَاتُ الصَّدْر :۔ دل کی باتیں، راز
بَنَاتُ اللّیل او الصَّدر :۔ افکار و ہموم
بَنَّاء :۔ بلڈنگ ساز، معمار، جس کا پیشہ صنعتِ تعمیر ہو
بِناء ج: أبْنِيَة، بِنايَة ج: بِنايَات :۔ عمارت، بلڈنگ، تعمیر
بِناءُ الخُطَّة :۔ منصوبہ سازی
بناءُ الصَّداقات :۔ دوستیاں قائم کرنا
بِناءً علی :۔ بربنا
بناءً علی طلبِہٖ :۔ اس کی فرمائش پر
بِناءً علی المَعروض المقدَّم من فلان :۔ فلاں کی درخواست پر
بناءُ عِمارةٍ سَکَنِیة :۔ رہائشی بلڈنگ کی تعمیر
بناءُ القُوّات :۔ فوجوں کو تیار کرنا، فوج کی تشکیل
بناءُ النَّفْس :۔ خود کو تیار کرنا، خود سازی
بناءُ الوَطَن :۔ ملکی تعمیر
بِنتُ الشَّفَة :۔ کلمہ، لفظ
بِنتُ العِنَب :۔ شراب
بنتُ العَین :۔ آنسو
بِنت فی وَرَق اللَّعِب :۔ ملکہ، رانی، کوئن (تاش کے پتہ میں)
بنتُ الکَرْمة :۔ شراب
بنتُ الیَمَن :۔ قہوہ، کافی

بَنْجٌ :- ایک قسم کی زہریلی گھاس جو جسم کو بے حس اور سُن بنا دیتی ہے، کلوروفارم، نیند آور دوا

بَنَّج تبنیجًا :- سُن کرنا، بے حس کرنا

بَنْدَر :- (معرب) تجارتی شہر، مرکزِ تجارت مرکزی شہر

بَنْد ج: بُنود :- بڑا جھنڈا، قانون کی دفعہ، فقرہ

بُنْدُقِیَّة :- بندوق

بُنْدُقِیَّة رَشٍّ :- شوٹ گن

بُنْدُقِیَّة رَصَاصٍ :- رائفل

بُنْدُقِیَّة مُحَشُوَّة :- بھری ہوئی بندوق، لوڈ گن

بُنْدُقِیَّة هَوَاءٍ :- ایرگن

بَنْدول :- (معرب) گھڑی کا پنڈولم

بِنْزِین :- پٹرول

بِنْس :- پینی (سکہ)

بالنسبة الی القیمة :- بلحاظِ قیمت

بالنسبة لکذا او الی کذا :- بنسبت اس کے

بالنسبة لهُ :- ان کے بارے میں، اس کے لحاظ سے

بَنْطَلُون ج: بنطلونات :- پینٹ، پتلون

بنطلونٌ قصیرٌ :- نیکر

بِنَفْسِ :- از خود، خود

بُنْكٌ :- اصل شئی، رات کا ایک حصہ

بَنْك ج: بُنوك :- بینک، بینچ، سیٹ

بَنْكُ الإصدار :- سنٹرل بینک، بینک آف ایشو

بَنْكٌ أهلیّ :- نیشنل بینک

بَنْكُ إیداع :- بینک آف ڈپازٹ

بَنْك تِجارِیٌّ :- کمرشیل بینک

بَنْكُ التسلیف :- لون بینک

بنك التسلیف الزّراعی :- زرعی قرضہ بینک

بنك التسلیف الصّناعی :- صنعتی قرضوں کا بینک

بَنْكُ الدم :- بلڈ بینک، خون کا بینک

بنك الدَّولة :- گورنمنٹ بینک، اسٹیٹ بینک

البنك الدُّولی :- بین الاقوامی بینک، انٹرنیشنل بینک

البنك الدولی للتعمیر والتطویر :- تعمیر اور ترقی کا بین الاقوامی بینک

بَنْك عَقَارِی :- زمینوں سے متعلق بینک

البَنْك المرکزی :- سنٹرل بینک

بنك النَّجّار :- وہ میز جس پر بڑھئی لکڑی رکھ کر رندا کرتا ہے

البَنْكُ الوطنی :- نیشنل بینک

بَنْك الوِلایة :- اسٹیٹ بینک

بنکسیر :- مالدار، دولت مند

البنکنوت :- بینک نوٹ

بِالنَّوبة :- نمبر سے، نمبر پر، نمبروار
بُنود و: بَند :- آئٹم
بُنود الصَّرف :- مدات خرچ
بنود الایراد :- مدات آمدنی
بُنوكُ الاِستثمار :- سرمایہ کاری بینک
بُنوكُ اِیداع :- ڈپازٹ بینک
بُنّیٌ :- کتھئی رنگ کا، کافی رنگ کا، براؤن
بِالنیابة عن... :- قائم مقام، نیابت میں کسی کی طرف سے، نیابۃً، قائم مقامی میں
بُنیان :- عمارت
البنیان العسکری :- فوجی طاقت
بِنیة الشئ : میک اپ، ساخت، کاٹھی، ڈھانچہ
بِنیة اقتِصادِیّة :- اقتصادی ڈھانچہ
البِنیة الجسَدِیّة :- جسمانی ساخت
بِنیةُ الجسم :- جسم کی ساخت، بناوٹ
ج : بُنًی و بِنًی
بِنیةُ الکلمة :- کلمہ کی وضع، صیغہ

ب ــ و

بَوّاب :- دربان، گیٹ کیپر
بوّابة خارِجیّة :- گیٹ
بوّابة لسِکّةِ الحدید :- ریلوے پھاٹک
بَوادِرُ :- آثار، علامات و : بادِرَةٌ
بَوادِرُ الخِلاف :- مخالفت کی علامتیں، آثار
بَوادِر تمهیدیّة :- ابتدائی آثار
بَوار :- تباہی، ہلاکت، عذاب
بِوَاسِطةِ :- بذریعہ
بواسیر :- بواسیر
بَواعثُ :- اسباب و : باعِثٌ ۔ باعِثَةٌ
بواقی :- بقایاجات و : باقِیَةٌ
بُوال :- ذیابیطس، بیماری کی ایک قسم جس میں پیشاب کے ساتھ شکر آتی ہے
بُوتاجاز :- گیس بھرے سلنڈر
بِوَجهِ الاِجْمال : عمومی طور پر، مختصر طور پر
بوجهِ التقریب :- تقریباً
بوجهٍ مّا :- کسی طرح بھی
بِوَجهَین :- دورُخا
البُوجیّة (عربیة بجرها جواد) بگھی
بَودرة :- (مع) پاؤڈر
بُوذا :- گوتم بدھ، بدھ مذہب کا بانی
بُؤرة :- نقطۂ اجتماع، گڑھا
بورصة (مع) تجارت گاہ، منڈی، ایکسچینج محکمۂ حسابات
بورصة الاوراق المالیہ :- تبادلۂ زر کی تجارت ذخیرہ زر، مبادلہ
بورصة البضاعة :- سامان کی تجارت، خرید و فروخت

بُورَق اَرمَنی:۔ سوڈا
بُوسطَة (مع) ڈاک، ڈاک خانہ
بَوش ج: اَوباش:۔ بے ترتیب مجمع کمینوں کی ٹولی، رذیل طبقہ کے لوگ
بُوص:۔ ریشمی کپڑا، سلک
بُوصَة:۔ ایک انگریزی (inch) (۲،۵۴ سینٹی میٹر) ج: بوصات
بوصفٍ کذا:۔ بطور، بحیثیت، باعتبار
بُوصَلة:۔ قطب نما
بُوغاز ج: بواغیز:۔ آبنائے
بُوفیة:۔ ناشتہ خانہ، ریسٹوران
بُوق ج: اَبواق:۔ بگل، بارن
البَول السکرّی:۔ ذیابیطس، شوگر کی بیماری
بُولاذ:۔ فولاد، اسٹیل
بولجانین:۔ بلگانین
البُولشُفیة:۔ بولشیوازم
بُولِصة:۔ رسید، ہنڈی (۲) پالیسی (۳) طرزِ عمل
بولیس:۔ پولیس، محکمۂ پولیس، کوتوالی محکمہ پولیس مین، کانسٹبل
البولیس الحَربی:۔ جنگی پولیس
البولیس الدُّوَلی:۔ بین الاقوامی پولیس
بولیسُ سِرّیّ:۔ خفیہ پولیس

بولیسة:۔ وثیقہ، دستاویز، ہنڈی، بلٹی
بولیسةُ بِسکّة الحدید:۔ ریل کے ذریعہ مال بھیجنے کا طریقہ، ریلوے بلٹی
بولیسة السیکورتا (التأمین):۔ بیمہ کے ذریعہ محفوظ کرانے کا طریقہ
بولیسة الشَّحن بالبَحر:۔ جہاز کے مال کی بلٹی
بولیصة:۔ رسید، ہنڈی، بلٹی
بولیصةُ تأمین:۔ بیمہ پالیسی، معاہدۂ بیمہ
بولیصة تأمینٍ علی الحیاة:۔ لائف انشورنس پالیسی
بولیصة خُرُوج:۔ مال کی بلٹی
بولیصة شَحنٍ:۔ بلٹی
بؤرة ج: بُؤَر:۔ بھنور
بُؤرَة خَطیرة:۔ خطرناک بھنور
بؤس:۔ زبوں حالی، تنگ دستی
بؤیة:۔ روغن، پینٹ، پالش

ب ۔ ھ

بُھار:۔ دھنی ہوئی روئی، بُت، ابابیل، ایک قسم کی مچھلی
بَھاء:۔ رونق، جمال، دل کشی
بَھجة: خوشی، فرحت، سرور (۲) رونق، بہار

جمال، خوبصورتی

بِهٰذا الاِعتِبار:۔ اِس لحاظ سے

بِهٰذا الخصوص:۔ اِس سلسلہ میں

بِهٰذا الشأن:۔ اِس سلسلہ میں

بِهٰذا الصَّدَد:۔ اِس سلسلے میں، اِس بارے میں

بِهٰذا العدد:۔ اتنا، اتنی تعداد میں

بِهٰذا القدر:۔ اتنا

بِهٰذه المناسبة:۔ اس سلسلہ میں

بَهرَجة:۔ سجانا

بَهلَوان:۔ مداری، رسی پر چل کر تماشہ دکھانے والا

بَهلول ج: بهاليلُ:۔ بہت ہنسنے والا ہر قسم کی خوبیوں کا جامع سردار

بَهو:۔ بڑا کمرہ، ہال ج: اَبهاء

بَهومَمَرّ:۔ گیلری

بَهِيّ:۔ خوبصورت، دل فریب، روشن، چمکدار، خوشگوار، خوش منظر، بارونق

بَهيج:۔ فرحت بخش، مسرت آگیں، روح پرور

بَهيم:۔ تیز سیاہ، سیاہ فام، تاریک ترین

ب ۔ ء

بِئر ج: آبار:۔ کنواں

ب ۔ ی

بَيات ج: بَياتات:۔ شبخون، رات کے وقت کا حملہ

بَيادة:۔ پیادہ فوج

بَياض البيض:۔ انڈے کی سفیدی

بَياضُ الحائط:۔ سفیدی، چونا

بياض اليوم:۔ دن کی روشنی، تمام دن

بيّاع:۔ تاجر، سوداگر، بزنس مین

بَيَان ج: بَيَانات:۔ تفصیل، وضاحت، رپورٹ لائحہ عمل، پروگرام، اطلاع، اعلان اشتہار، ریکارڈ، ڈکلریشن، لسٹ

بيانُ اِرسالية:۔ ڈسپیچ لسٹ، روانگیِ سامان کی فہرست

بيان توضيحيّ:۔ وضاحتی بیان، وضاحتی نوٹ

بيانٌ رَسميّ:۔ سرکاری اعلان

بيانُ الشمول:۔ بیانِ مندرجات

بيانٌ صَحفيّ:۔ اخباری بیان

بيانُ مَواعيدِ القطار:۔ ٹائم ٹیبل

بيانٌ صادق:۔ سچا بیان

بيانٌ كاذب:۔ جھوٹا بیان

بيانٌ مشترك:۔ مشترکہ بیان

بيانُ المَصروفات:۔ بِل

بيانٌ من جانبٍ واحدٍ:۔ یک طرفہ بیان

بَیان المِیزانیۃ :۔ بجٹ کی تفصیل
البَیان الیَدَوِی :۔ ہینڈ بل
بیانات :۔ ریکارڈس، تفصیلات، وضاحتی بیانات
بیاناتٌ مُزَیَّفَۃ :۔ فرضی بیانات
بیَانیٌ :۔ وضاحتی
بیت ج: بُیوت وابیات :۔ ہاؤس، ہوم، لاج، گھر، رہائش گاہ، اقامت گاہ (۲) خاندان (۳) شعر
بَیت الاَزْیاء :۔ فیشن یا ڈیزائن ہاؤس
بیت الاِصدار :۔ مرکزِ اجراء
بیتٌ تِجارِیٌ :۔ کمرشیل ہاؤس، تجارتی گھر
بیتُ الحِضَانۃِ :۔ نرسری
بیتُ شَعْرٍ :۔ خیمہ
بیتُ شِعْرٍ :۔ نظم کا ایک شعر
بیتُ المال :۔ خزانۂ عامہ
بیتُ مالِ الدَّولۃ :۔ ٹریژری، خزانۂ حکومت
بیتٌ یُموجُ بالضیوف :۔ مہمانوں سے کھچا کھچ بھرا ہوا مکان
بَیتِیٌ :۔ گھریلو، خاندانی، خانگی، گھر کا بنا ہوا۔
البیجوم :۔ بیگم
بَیْدَ اَنَّ :۔ لیکن، مگر یہ کہ، اس کے باوجود تاہم، پھر بھی

بَیدَقُ الشَّطرَنج ج: بیادِقُ :۔ شطرنج کا مہرہ جس کو پیادہ کہتے ہیں
بَیرَق :۔ ج: بیارِقُ :۔ جھنڈا، پرچم
بَیرَقْدَار :۔ علم بردار
بَیضٌ بِرِشت :۔ نیم برشت کیا ہوا انڈا
بیضٌ جامِد :۔ ابلا ہوا، خوب پکا ہوا انڈا
بَیضٌ مَقلیٌ :۔ تلا ہوا انڈا، آملیٹ
بیع (ض) بیچنا، فروخت کرنا، سیل کرنا، سپلائی، ڈیل
البیع باَسعارٍ مُخَفَّفَۃ :۔ کم داموں پر بیچنا کم ریٹ پر فروخت کرنا
البیعُ بالبرید :۔ فروختگی بذریعہ ڈاک
البیع بالتَّجزئۃ :۔ ریٹیل، خوردہ فروشی
البَیعُ بالتقسیط :۔ قسطوں پر بیچنا
البَیع بالجُملۃ :۔ ہول سیل، تھوک فروشی
بَیعُ البضَاعۃ اِجبارِیًّا :۔ سامان کی جبری فروختگی
البیعُ بطَریقۃِ للزایَدۃ :۔ نیلامی کے ذریعہ بیچنا
البَیع بالقَطَّاعی :۔ ریٹیل، خوردہ فروشی
بَیع بالمُزَایَدَۃ :۔ نیلامی
بیعٌ جَبْرِیٌّ :۔ جبری فروختگی
البیعُ المُباشِر :۔ ڈائرکٹ سیل، براہِ راست فروختگی

بَیْعَة :۔ فروختگی کا کام (۲) وفاداری (۳) عہد و پیمان

بَیعةٌ جَدیدةٌ :۔ نیا عہد و پیماں

بِیعَةُ النصاری ج: بِیَع :۔ کنیسہ، چرچ

بِیعةُ الیهود :۔ یہودیوں کا عبادت خانہ

بیك وبك :۔ ایک اعزازی لقب

بِیکَار :۔ (مع) پرکار

بِیکَةُ النُّورِ الکهربائیّ :۔ بلب، قمقمہ

بَینٌ :۔ جدائی، فاصلہ

بینَ بینَ :۔ بین بین، (کان ھو بین بین ذلك)

بُیوتات :۔ (جمع الجمع، و: بیت) گھر

البیوتات التِجاریة :۔ بزنس ہاؤس

بِیئَة ج: بِیئات :۔ ماحول، منزل، مقام، محلِ وقوع (۲) حالت، گرد و پیش کے حالات

بِیئَة طبیعیة :۔ فطری ماحول

بیئَةٌ مُستقِرّة :۔ پرسکون ماحول

## ت



ت ـــ ا

تابِع :۔ ماتحت، خادم، نوکر چاکر، طفیلی، مصاحب ج: توابعُ

تابَعَ قائلاً :۔ سلسلۂ کلام جاری رکھنا

تابِعة :۔ نتیجہ، انجام، ذمہ داری ج: توابعُ

تابِعِیَّة :۔ شہریت، شہرت

تأبین :۔ تعزیت

تأثیر البیئة :۔ ماحول کا اثر

التأثیث :۔ فرنیچر لگانا، بچھانا

تأثیر ج: تأثیرات :۔ اثر، نفوذ، دباؤ، کنٹرول، پاور، اقتدار، نفع

التأثیر المباشر علی :۔ بلاواسطہ اثر اندازی

التأثیر الهَدّام :۔ مہلک اثر، تباہ کن تاثیر

تاجُ العَمُود :۔ عمارتی ستون کا بالائی نمایاں حصہ

تاجُ القَلَنْسُوَة :۔ ٹوپی کا پھندوا

تاجِرٌ :۔ تجارت پیشہ، موڈیلر ج: تُجّار

تاجِرُ التَجزِئة :۔ خوردہ فروش

تاجِرُ الجُملة :۔ تھوک فروش، ہول سیلر

تاجِرُ الجُملة فی المنسوجات :۔ کپڑوں کا تھوک تاجر

تاجِرُ الجُملة المختصّ :۔ خصوصی اشیاء کا تھوک فروش

تاجِرُ الجُملة المتکامِل :۔ تھوک میں والا تاجر ہر قسم کے سامان کا تھوک بیوپاری

تاجرُ الخُردَوات:۔ خوردہ فروش
تاجرُ صادرات:۔ بیرونی اشیاء کا تاجر
التاجرُ الفَرد:۔ واحد تاجر، سول ٹریڈر
تاجرُ القطاعی:۔ ریٹیل ڈیلر، خوردہ فروش پرچون فروش
تاجرُ مُصَدِّر:۔ ایکسپورٹ کرنے والا تاجر
تاجرُ المفرّق:۔ پرچون فروش
تأجیرُ الخزائن:۔ الماریوں کو کرایہ پر دینا
تأجیل:۔ التواء، ملتوی کرنا، مؤخر کرنا
تأجیل الی اَجَل غیرِ مُسمّیٰ:۔ مدت غیر معینہ کے لئے ملتوی کرنا
تأجیلُ اِجتماع: میٹنگ ملتوی کرنا
تأجیلُ اجتماع اللّجنۃ الی اَجلِ غیرِ مُسمّیٰ:۔ غیر معینہ عرصہ کے لئے کمیٹی کا اجلاس ملتوی کرنا
تأجیلُ الانتخابات مِن الوقت المقرّر:۔ مقررہ وقت سے الیکشن کو مؤخر کرنا
تأجیلُ تنفیذ القرار:۔ تجویز کے نفاذ کو ملتوی کرنا
تأخُّر:۔ پسماندگی
التأخّرعن التسلیم:۔ حوالگی سے گریز
التآخی:۔ بھائی چارہ
التأخیر:۔ التواء، دیر

تأخیرُ الوقت ساعةً:۔ وقت کو ایک گھنٹہ مؤخر کرنا
تأدیب:۔ آدمی بنانا، فہمائش، اصلاح، ادب سکھانا
تأدِیبیّ:۔ تادیبی
تادیۃ رُقصَة:۔ ڈانس کرنا
تاریخ:۔ تاریخ، ڈیٹ ج: تَوَارِیخُ
تاریخ الاِنتهاء:۔ مدت گذرنے کی تاریخ
تاریخ قَفلِ الحِساب:۔ حساب بند کرنے کی تاریخ
التأزُّم:۔ صورت حال بگڑنا، پوزیشن خراب ہونا
تأزُّم العَلاقات:۔ تعلقات بگڑنا
تأزُّم المَوقِف:۔ صورت حال پیچیدہ ہونا
تأزیم:۔ پیچیدہ بنانا، مصیبت بڑھانا
تأزیم الوَضع:۔ صورت حال کو بگاڑنا پیچیدہ بنانا
تأسیسیّ:۔ بنیادی
تاشیرۃ:۔ ویزا ج: تأشیرات
تاشیرۃٌ بالاِقامة:۔ اقامتی ویزا
تأشیرۃ دُخُولٍ:۔ اِنٹری ویزا، داخلہ کا ویزا
تاشیرۃ سَفَر: ج: تاشیرات:۔ ویزا
تاشیرۃٌ علی جوازِ سفر:۔ پاسپورٹ پر ویزا لگانا

تأشیرةُ مُرُوْر :۔ ٹرانزٹ ویزا

التأطیر :۔ فریم لگانا، دائرہ میں کرنا

تأقلمُ معَ احدٍ :۔ کسی کے ساتھ گھل مل جانا

تأکّد :۔ پختہ ہونا، یقینی ہونا

تأکّد الشبهات :۔ شبہات صحیح ہونا

التأکّد من :۔ تحقیق کرنا، یقین ہو جانا

تأکل التربة :۔ ریہ لگنا

تأکید :۔ یقین دہانی، اصرار، زور (۲) تصدیق تائید، وثوق ج: تاکیدات

تأکیدٌ بکذا :۔ یقین دلانا، توثیق کرنا

تأکید التائید :۔ حمایت کا اعادہ

تأکیدُ الرّفض :۔ مسلسل انکار

تأکیدٌ علی :۔ زور دینا

تأکید من کذا :۔ اطمینان دلانا، اطمینان کرنا

تألّف من :۔ مرکب ہونا

تألّق نجم فلان :۔ ستارہ عروج پر ہونا

تألیه :۔ خدا ماننا

تآمر :۔ باہمی مشورہ، باہمی اسکیم، سازش

تآمر علی :۔ کسی کے خلاف سازش کرنا

تأمرُک :۔ امریکی یا امریکن طرز کا بننا

تآمری :۔ سازش پر مبنی

تأمیم :۔ نیشنلائز کرنا، قومیانا

تأمیمُ ملکیة الاراضی :۔ زمین کو قومی ملکیت میں لینا

تأمین :۔ انشورنس، بیمہ، کسی شے کی حفاظت کا ذمہ دار ہونا اور ضمانت لینا اور بصورتِ نقصانات تاوان ادا کرنا

التأمینُ علی شئ (ضمانٌ بعقدٍ یتعهّد فیه اَحَدُ الفریقین بان یعوّض علی الآخر :۔ انشورنس، بیمہ، حفاظت کرنا محفوظ کرنا، ڈپازٹ، امانت

تأمینٌ اجتماعیّ :۔ سوشل سیکورٹی انشورنس، اجتماعی حفاظت کرانا

تأمینٌ جَوّی :۔ فضائی حفاظت، فضائی انشورنس

تأمینُ الحقوق :۔ حقوق کی حفاظت

تأمینُ السُّکنی :۔ رہائش کا بیمہ کرانا

التأمینُ الصِحّی :۔ صحت کا بیمہ

تأمینٌ ضِدَّ البَطالة :۔ بے روزگاری کا بیمہ

تأمینٌ ضدّ الحَریق :۔ فائر انشورنس

التأمین ضدّ الحَوادث :۔ حادث کا بیمہ

التأمینُ ضدّ السرِقة :۔ چوری کا بیمہ

التأمینُ ضدّ المرَض :۔ ہیلتھ انشورنس

التأمین العام :۔ ہر خطرہ کا انشورنس

التأمینُ علی البضائع :۔ سامان کا انشورنس

تأمینٌ علی الحیاة :۔ لائف انشورنس، زندگی کا بیمہ

التأمینُ عن الأخطار :- خطرات کا بیمہ

تأمینٌ مالیٌ :- ضمانتِ مالی، نقد ضمانت

التأمینُ مدی الحیاۃ :- تمام زندگی کا بیمہ

لائف انشورنس، زندگی بھر کا بیمہ

تأمینُ المرافق :- ضروریات زندگی کی حفاظت

تأمین المستقبل :- مستقبل کی حفاظت

تأمینُ المصالح :- مفادات کا تحفظ

تأمینُ المعاشات :- پنشن کا بیمہ

تأمینُ المواصلات :- ذرائع حمل ونقل کو محفوظ بنانا، گارنٹی دینا

تأمینٌ نقدیٌ :- مالی حفاظت

تأمینُ الوفاۃ :- موت کا بیمہ

تأمینات العطاءات :- ٹینڈر ڈپازٹ

تأنُّق :- نازک مزاجی

تأنیب :- سرزنش، ملامت

تأھیل :- قابل بنانا، کام کے قابل بنانا، صلاحیت سازی، قابلیت سازی

تائہُ الفکر :- پریشان خیال، پراگندہ ذہن

تأیید :- حمایت، سپورٹ

تاییدُ الاقتراح :- تجویز کی حمایت

تاییدٌ قویٌ :- زبردست حمایت

ت — ب

تبادُلٌ :- لین دین، تبادلہ، ادلا بدلا

تبادُلُ الآراء :- خیالات کا تبادلہ

تبادُلُ أراضٍ :- زمین کا تبادلہ

تبادُلُ أسرى الحرب :- جنگی قیدیوں کا تبادلہ

تبادُل الأفکار :- خیالات کا تبادلہ

تبادُلٌ ثقافیٌ :- ثقافتی تبادلہ

تبادُلُ التمثیل الدبلوماسی :- سفارتی نمائندگی کا تبادلہ

تبادُل الخواطر :- تبادلۂ خیال کرنا

تبادُل کلماتِ الترحیب :- ایک دوسرے کو خوش آمدید کہنا

تبادُل وِجھات النظر :- تبادلۂ خیالات

تبادُلُ مذکِّرات :- خطوط کا تبادلہ

تبادُلُ النَّظرات :- آنکھوں آنکھوں میں بات کرنا

تبادُلُ نقدٍ :- مبادلۂ زر

تباشیرُ :- علامات، آثار

تباطُؤ :- تاخیر، ڈھیلا پن

تباطُؤ فی الانتاج :- پیداوار میں کمی، ڈھیلا پن

تباطُؤٌ مُعَقَّد :- دانستہ تاخیر

تِباعًا :- مسلسل، لگاتار

التباکی علی شئٍ :- کسی چیز کا رونا رونا

تباینٌ :- فرق، انتشار، اختلاف، تضاد

تباینُ الآراء وتصارُعھا :- اختلاف رائے

التباین الظاھر :- کھلا تضاد

التَبَتُّل :۔ بے رغبت ہونا، متوجہ ہونا

التبخّر :۔ دھونی لینا، بھاپ لینا

التبخیر :۔ دھونی دینا، بھاپ بنانا

تبدّد النفوذ :۔ اقتدار شنا

تبدیدُ الإشاعات :۔ افواہوں کی تردید کرنا

تبدیدُ الشکوك :۔ شبہات دور کرنا

تبدیدُ المَخاوِف :۔ خدشات دور کرنا

تبدیدُ النوایا :۔ ارادوں پر پانی پھیرنا

تبدیل :۔ تبادلہ کرنا، ادلا بدلا کرنا، چینج

تبدیلُ الشُرعة :۔ انجن کا گیر لگانا

تبرُّع ج: تبرّعات :۔ چندہ، عطیہ، چندہ دینا

تبرُّعًا :۔ مفت ، بلاقیمت

تبرُّعات تطوُّعیّة :۔ رضاکارانہ چندہ

تبرُّم :۔ تنگ دلی، ناگواری

التبرّم بشئ :۔ اکتاہٹ، ناگواری

تَبرِئة :۔ سبکدوشی، سبکدوش کرنا

تبرید الهِمَم :۔ حوصلے پست کرنا

تبریر :۔ صفائی، معصومیت، کسی کی طرف سے صفائی پیش کرنا، بے گناہ ثابت کرنا، جائز قرار دینا

تبریرُ الغاءِ معاهدة الصّداقة :۔ دوستی کے معاہدہ کو ختم کرنے کا جواز نکالنا

تبریر العَمَلیة الاجرامیة :۔ مجرمانہ کارروائی کو جواز کا رنگ دینا

تبریرٌ مفلوج :۔ عذرِ لنگ

تبشیر :۔ مسیحی تبلیغ

تبشیریّ :۔ مشنری

تَبِعَة :۔ ذمہ داری، انجام

تبعثرُ النّفس :۔ طبیعت بے چین ہونا

تَبعِیّة :۔ دست نگری، غلامی، ماتحتی

تبغ :۔ تمباکو

تبقّی :۔ بچایا جانا، باقی رہنا

تبلّغ :۔ آگاہ ہونا، باخبر ہونا

تبلّغ بالشئ :۔ کسی چیز پر اکتفا کرنا

تبلیط :۔ پلاسٹر کرنا، ٹائل لگانا

تبنّی الشئ :۔ اپنانا، تیار کرنا

تبنّی مَشروعِ القرار :۔ تجویز کا مسودہ بنانا

تبنّی القَضِیّة :۔ مسئلہ کو اپنانا

تبویق :۔ بگل بجانا، ہارن بجانا

تبهرُج :۔ تکبر کرنا

تُبیِیضة :۔ صاف شدہ کاپی

ت ــ ت

تتابُعُ الشئ :۔ کسی چیز پر نگاہ رکھنا

تتبّعُ الاَحداث :۔ واقعات پر نظر رکھنا

تَتَبُّعُ الْمَصْدَرِ :- سِرا تلاش کرنا

تَتَرِّیْ :- لگاتار، پے در پے، یکے بعد دیگرے

التَّتْرِیْس :- انجن کا گیر لگانا

تَتْوِیْجُ بَکَذا :- آغاز کرنا

ت ۔ ث

تَثَبُّتٌ :- جام ہونا، جم جانا

التَّثَبُّتُ بِالْمَوْقِفِ :- پالیسی پر قائم رہنا

تَثْبِیْت :- فٹ کرنا، جمانا، اطمینان دلانا، فکس کرنا، پختہ کرنا

تَثْبِیْتُ الْاَسْعَارِ :- قیمتوں میں ٹھہراؤ پیدا کرنا

تَثْبِیْتُ الْحَقِّ :- حق ثابت کرنا

تَثْبِیْتُ شَئٍ بِالْاِسْمِنْتِ :- سمنٹ سے جوڑنا

تَثْبِیْتُ الْمَسِیْرَةِ الْاَمْنِیَّة :- امن مشن کو مضبوط کرنا

تَثْمِیْن :- قدر کی نگاہ سے دیکھنا، سراہنا، خراجِ تحسین (۲) اسٹیمیٹ (۳) قیمت لگانا

تَثْمِیْنُ الضَّرِیْبَة :- ٹیکس کی مقدار متعین کرنا

ت ۔ ج

تَجَارِبُ ذَرِّیَة :- نیوکلیائی تجربات

التِّجَارَةُ بِالْجُمْلَة :- ہول سیل

تِجَارَةُ تَجْزِئَةٍ :- ریٹیل سیل، خوردہ تجارت

تِجَارَةُ جُمْلَةٍ :- ہول سیل، تھوک فروشی

التِّجَارَةُ الْخَارِجِیَّة :- غیر ملکی تجارت، بیرونی تجارت

تِجَارَةُ الصَّادِرَات :- اکسپورٹ تجارت

تِجَارَةُ الْغِلَال :- غلہ کی تجارت

تِجَارَةٌ مُحَرَّمَة :- ناجائز تجارت

تِجَارِیّ :- تجارتی، کمرشیل

تَجَانُبٌ :- پہلو تہی کرنا، گریز کرنا

تَجَانُس :- مشابہت، ہم قومیت، ہم جنس ہونا

تَجَاوُبُ الصَّدیٰ فِی الْفَضَاءِ :- آواز گونجنا

تَجَاوُبُ الصَّوْتِ فِی الْفَضَاءِ :- آواز گونجنا

التَّجَاوُبُ الْکَامِلُ مَعَ شَئٍ :- مکمل ہم آہنگی

التَّجَاوُبُ لِشَئٍ :- مقبولیت، منظوری، آمادگی

التَّجَاوُبُ لِلنِّدَاءِ :- اپیل ماننا، منظور کرنا

التَّجَاوُبُ مَعَ فُلَان :- ہم آہنگ ہونا

تَجَاوُزُ التَّعْلِیْمَات :- ہدایات یا احکامات سے تجاوز کرنا

تَجَاوُزُ الْحُدُوْد :- بے جا عمل، قانون خلاف ورزی

تَجَاوُزُ حُدُوْدِ السُّلْطَة :- اختیارات سے تجاوز کرنا

تَجَاوُزُ الطَّرِیْق :- راستہ پاس کرنا

تَجَاوُزُ الْعَثَرَات :- رکاوٹوں پر قابو پانا

تِجاهَ :۔ بالمقابل، سامنے

تجاہَ کذا :۔ تئیں

تجدُّد :۔ ماڈرن ہونا

تجدّدُ أعمال العُنف فی کذا :۔ تشدد کی کارروائیوں کا مکرر ہونا

تجدید :۔ رینیول، تجدید

تجدید الاتصال بفلان :۔ کسی سے دوبارہ تعلق قائم کرنا

تجدید الإقامة :۔ اقامہ کی تجدید کرانا

تجدید صلاحیّة الجواز :۔ پاسپورٹ کی مدت بڑھوانا، تجدید کرانا

تجدیدُ عملیّةِ المُفاوضات :۔ بات چیت کا نیا دور چلانا

تجرِبة :۔ آزمائش، ریہرسل

تجربة الثوب علی مقاییس الجسم :۔ جسم پر کپڑے کو فٹ کرکے دیکھنا

تجربةٌ ذرّیة :۔ ایٹمی تجربہ

تجرِبةٌ رائدة :۔ مفید تجربہ، رہنما تجربہ

تجرِبةٌ قاسیة :۔ تلخ تجربہ

تجرِبةٌ مُریرة :۔ تلخ تجربہ

تجرّد عن الانسانیة :۔ آدمیت سے دور ہونا

تجرُّد من القُیود :۔ آزاد ہونا

تجریبی :۔ تجرباتی، آزمائشی

التجرید من الجِنسیة :۔ وطنیت سے محروم کرنا

تجریدُ منطقةٍ من السّلاح :۔ کسی علاقہ کو ہتھیاروں سے الگ کرنا

تجریم :۔ مجرم بنانا، مجرم ثابت کرنا

تجزّع بالرُّخام :۔ ماربلنگ، ماربل والا ہونا

تجزِئة :۔ حصے بخرے کرنا

تجزیع بالرُّخام :۔ ماربل لگانا، سنگ مرمر لگانا

تجسّدُ الصّدام بشکلِهِ المُباشر :۔ براہِ راست ٹکراؤ ہو جانا

التجسّس :۔ جاسوسی، جاسوسی کرنا

التجسّس علی.. :۔ سراغ لگانا

تجسید :۔ نمایاں کرنا، عملی جامہ پہنانا، مشخص کرنا، منطبق کرنا

تجسیدُ الارادة :۔ خواہش کو پورا کرنا

تجسید التطلُّعات الجماهیریة :۔ عوام کی توقعات پوری کرنا

تجسید التطلُّعات القومیة :۔ قومی امنگیں پوری کرنا

تجلّد :۔ ہمت سے کام لینا، سختی برداشت کرنا، ہمت کرنا

تجلّط الدم :۔ خون لبستہ ہونا

تجلیة :۔ اجاگر کرنا

تجمّد العلاقات :۔ تعلقات میں جمود پیدا ہونا

التَجَمُّع :- اتحاد ، اجتماعیت ، آبادی
تجمُّع القُوّات علی الحُدود :- سرحد پر فوجوں کا اجتماع
التجمّع لعَمَلٍ :- ریلی کرنا
التجمّع الوَطَنِی :- قومی اتحاد
تجمُّعات :- اجتماعات
التجمُّعات البَشرِیۃ :- انسانی آبادیاں
تجمُّعاتُ جَماھِیرِیّۃ :- عوامی اجتماعات
التجمُّعات السُکّانیۃ :- شہری آبادیاں
التجمُّعات العُمّالیۃ :- مزدوروں کی آبادیاں
التجمّعات المَدنیّۃ :- شہری ٹھکانے ، آبادیاں
تجمید :- پابند کرنا ، روکنا ، منجمد کرنا
تجمیدُ الاجور :- اجرتوں کو منجمد کرنا ، تنخواہیں روکنا
تجمیدُ الاَرْصِدۃ :- سرمایہ منجمد کرنا
تجمید الإستیراد :- درآمد روکنا
تجمیدُ الاَسعار :- نرخوں میں ٹھہراؤ پیدا کرنا
تجمیدُ اَسعار النِفط :- پٹرول کی قیمتوں میں ٹھہراؤ پیدا کرنا
تجمیدُ عضویۃِ دولۃٍ فی منطقۃ ما :- کسی علاقہ میں کسی ملک کی ممبرشپ کو منجمد کرنا

تجمیدُ العَلاقات :- تعلقات کو منجمد کرنا ختم کرنا
تجمیدُ العَلاقات الدبلوماسیۃ :- سفارتی تعلقات ختم کرنا
تجمیدُ القروض للبُنوك :- قرضوں کی ادائیگی روکنا
تجمیدُ القضِیۃ :- مسئلہ کو سردخانے میں ڈالنا
تجمید المشکلات :- مشکلات ختم کرنا
تجمیدُ الموقف :- کردار کو روکنا
تجمید النّشاط :- سرگرمی روکنا ، بند کردینا
تجمیع :- فٹنگ ، جُڑائی
تجنّب :- ایک طرف ہونا ، پہلوتہی کرنا
تجنّبُ البلاد دِمارًا :- ملک کا بربادی سے بچنا
تجنُّب الصِدام مَعَ اَحَد :- ٹکراؤ سے بچنا تصادم سے بچنا
تجنُّب المَخاطِر :- خطرات سے بچنا
تجنُّب المشاکل :- مشکلات سے بچنا
تجنُّبًا لِخَوض المَعارك :- لڑائیوں سے بچنے کے لئے
التجنُّس بجنسیۃٍ :- قومیت اختیار کرنا
التجنّی علی اَحَد :- الزام لگانا ، مجرم گردانا

